جلد ہی بھگتنا پڑے گا۔ یہ امریکہ کو پاکستان سمجھ بیٹھے ہیں۔" اس کا دل کیا کہ وہ ان لوگوں کی کم عقلی پر ماتم کرے۔

"یہ لوگ سمجھتے ہیں کہ اس طرح یہ اپنی بات منوالیں گے۔"

غصے سے اس کی نسیں تن گئی اور وہ مزید زور سے دروازہ پیٹنے لگی۔

"تمہارے باہر جانے پر پولیس ان کا کیا حشر کرے گی۔ یہ لوگ اس کا تصور بھی نہیں کر سکتے۔" بیانکا کو ان سب کی آنے والی حالت پر ترس آنے لگا۔

"الیاس۔! الیاس ان لوگوں سے کتنا پیار کرتا تھا۔ اور یہ سب کیسے ابلیس صفت۔ کیسے کر یہہ نکلے۔"

حیفہ مام نے رندھی ہوئی آواز میں خود سے کہا تھا۔ وہ چوکور تہہ خانے کے کونے میں ایک لحاف کے اوپر بیٹھی تھیں۔ اور ان کے آنسو تھمنے میں نہ آتے تھے۔ بیانکا کے پاس اتنا وقت نہیں تھا کہ وہ انہیں چپ کروائے، دلاسا دے۔ وہ گھنٹوں دروازہ پیٹنے سے فارغ ہونے والی نہیں تھی۔

پھر دروازہ ایک بار پھر کھل گیا۔

اندھیرے تہہ خانے میں روشن چچا جلال کا چہرہ نظر آیا۔ ان کے پیچھے دوسرے بھی سب کھڑے تھے۔ چچا جلال نے اپنی کلائی پر بندھی گھڑی میں وقت دیکھا تھا۔

"جلد ہی عقل آ گئی۔" انہوں نے کہا۔

بیانکا کو وہ چہرے تیزاب سے جھلسے ہوئے نظر آئے تھے۔

تایا غفار نے دوبارہ اس کے آگے کاغذات کیے تھے۔ بیانکا نے وہ کاغذات پکڑے تھے۔ غفار نے اسے پین پکڑانا چاہا تھا۔ لیکن تب تک بیانکا کاغذوں کو دو ٹکڑوں میں پھاڑ چکی تھی۔ اور وہ چار ٹکڑوں میں بٹے کل سولہ پرزے اس نے تایا غفار کے منہ پر دے مارے تھے۔

"تھو۔!" تایا غفار نے پہلے زینے پر دروازے کی دہلیز کے پار تھوکا تھا۔ اور دروازہ دھڑام سے دوبارہ بند کر دیا گیا تھا۔

وہ بڑی دیر تک وہیں بیٹھی اس تھوک کو گھورتی رہی تھی۔

حیفہ مام کے رونے کی آواز تیز ہو گئی تھی۔

بیانکا نے اب دوسرے رخ پر سوچنا شروع کیا تھا۔ یہ بات ہضم کرنے اور ماننے میں تو اسے بہت دیر ہو گئی کہ وہ حیفہ مام کے ساتھ کسی تہہ خانے میں قید کر دی گئی ہے۔ وہ اس حرکت کو ان لوگوں کا بچپنا تصور کر رہی تھی اور جب اسے اپنے اور حیفہ موم کے تہہ خانے میں بند ہو جانے کا یقین ہو گیا تو اس نے نئی نئی خام خیالیاں پالنی شروع کر دی۔

جیسے ابھی کوئی ہاتھ معجزاتی طور پر انہیں یہاں سے نکال لے گا۔ پولیس کو اپنے آپ ہی خبر ہو جائے گی۔ اور وہ برق رفتاری سے دونوں کی مدد کرنے یہاں پہنچ جائے گی۔ ارد گرد کے دور نزدیک کے مکان والوں کو غفار، جلال، شہناز، فیروزہ، احمد کے ظلم کا علم ہو جائے گا اور سب مل کر بیانکا اور حیفہ مام کی خاطر تہہ خانے کی دیواریں تک توڑ ڈالیں گے۔

اس نے سیڑھی سے اتر کر پہلی بار تہہ خانے کا جائزہ لینا شروع کیا تھا۔ وہ ایسے رعب سے تہہ خانے میں چل رہی تھی جیسے جلد ہی کسی بادشاہی کرسی پر بیٹھ کر اوپر والوں کے لیے دار پر لٹکانے کا حکم صادر کرنے والی ہو۔

اس تہہ خانے میں ان سے پہلے یقیناً" لکڑیاں یا کوئلہ رکھا جاتا تھا۔ چھت دیواریں اور فرش بری طرح کالے ہوئے پڑے تھے۔ اور وہاں جیسے برسوں سے صفائی نہیں کی گئی تھی۔ سمبل لکڑی کے چھوٹے بڑے ریشے سارے فرش پر جا بجا بکھرے ہوئے تھے کونے میں ایک غسل خانہ نو تعمیر شدہ تھا۔ کیونکہ اس کی دیواروں کا پلستر ابھی تازہ تھا اور دوسری دیواروں سے مختلف بھی۔

"تو ان حبشیوں نے انہیں قید کرنے کا منصوبہ یہاں بلانے سے پہلے ہی بنا رکھا تھا۔" اس نے سوچا اور ان کے انجام پر ہنسی۔

"یہ لوگ وہ گناہ کر رہے ہیں جس کا کفارہ ان کی

آنے والی کئی نسلیں ادا کرتی رہیں گی۔" وہ دوبارہ ہنسی۔ غسل خانے کی دیوار میں چھت کے بالکل قریب ایک گول روزن تھا۔ بیانکا ٹکٹکی باندھ کر اسے دیکھنے لگی۔

روزن کو دیکھ کر سوچتے ہوئے وہ جس غلط فہمی میں تھی، وہ غلط فہمی اگلے دن دور ہوئی تھی۔ پوری طرح سے۔



صنوبر اور دیودار کے دیو قامت درختوں کی ڈالیوں اور پتوں سے چھن کر آتی دھوپ دھرتی کے پرپیچ سینے پر بڑے بے ڈھنگے نقش و نگار بنا رہی تھی، لمحوں میں پہاڑی گستاخ ہوا کی ہلکی سی لرزش ان نقوش کو بگاڑ کر دوبارہ ایک نئی طرز پر مرتب کرنے پر ٹھن جاتی تھی۔ ڈیزائن کے جوڑوں پر آرو ہی (راگ میں رائج ایک طریقہ) کی گانٹھیں کسی تھیں۔ اور جھرنے کی پھوار اس ملہاری دھن کو اپنے ہمراہ لیے قریب سے گزرتے ست اور خاموش اوس سے بھی زیادہ نزاکت سے بہتی اور ابھرتی جا رہی تھی۔

"بولو سیرین! کیا میں بدل گیا ہوں۔"

شہرام نے کدام کے واحد پیڑ کی چھاؤں تلے پڑے پتھر پر سر جھکائے بیٹھی سیرین سے پوچھا تھا۔

ارجیر کی جامد سرد ہواؤں جنھوں نے اسے کسی بچے کی طرح اپنی گود میں اٹھا کر بھرپور بوسہ دیا تھا انہیں ہواؤں نے اسے منہ کے بل گرانے میں بھی کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔

جشن کی رات سے اگلے ہی دن وہ سیرین کے گھر گیا تھا... پھر اس سے اگلے دن اور اس سے اگلے دن بھی... وہ جاتا رہا تھا روز بلاناغہ... مسلسل دس دن... اس سے تو جشن والی وہ رات گزارنا ہی مشکل ہو گیا تھا... اور ان دس دنوں نے تو اسے بالکل ہی پاگل کر دیا تھا۔

"وہ گھر پر نہیں ہے... شکودرا (ایک شہر) جا چکی ہے... اپنے ماموں کے پاس... صبح ہی وہاں سے فون آیا... ان کی طبیعت خراب ہے۔" سیرین کی والدہ فیرن نے اسے بتایا تھا۔

"مجھے وہاں کا نمبر چاہیے۔"

"فون ان کے گھر سے ایک کلومیٹر کے فاصلے پر ہے... تم فکر نہ کرو... وہ ایک دو دن تک آجائے گی۔"

وہ انہیں کیسے بتاتا کہ اسے کس چیز کی فکر کھائے جا رہی ہے۔ وہ ہر روز سیرین کے گھر جا تا رہا تھا۔

"نہیں، وہ آج بھی نہیں آئی..."

"آج بھی نہیں... آج بھی نہیں۔"

وہ کہیں گئی ہوتی تو واپس آتی...

شہرام کو دیکھ کر خالہ فیرن کی آنکھوں میں نمی تیرنے لگتی تھی اور خود بخود ہی ان کی آنکھیں جھکنے پر آجاتی تھیں۔

شہرام سوالات کرنے لگتا تھا اسے روز روز کے ان بہانوں پر یقین نہیں آتا تھا اس کا دماغ پھٹنے پر آگیا تھا۔

"کیا وہ مجھ سے ملنا نہیں چاہتی؟"

"ایسی بات نہیں ہے... جو میں نے بتایا وہ ہی اصل بات ہے... تمہیں یقین کیوں نہیں آتا..." وہ منہ پرے پھیر لیتیں۔ جیسے اپنے آنسو اس کے سامنے بہانے سے ڈرتی ہوں۔

شہرام جواب میں کچھ نہیں کہتا تھا، لیکن آج وہ خالہ فیرن کو پرے ہٹا کر اندر جانا چاہتا تھا۔

"آپ جھوٹ بول رہی ہیں... وہ اندر ہے... طامیر نے خود اسے اندر آتے دیکھا ہے۔" اب خالہ فیرن باقاعدہ رونے لگی تھیں۔

"ہاں، وہ اندر ہے... پر تم سے ملنا نہیں چاہتی۔"

"میں اس سے خود مل لوں گا۔"

"ٹھہرو... میں اسے بلا کر لاتی ہوں۔"

خالہ فیرن اندر چلی گئی تھیں۔ جب وہ باہر آئیں تو ان کے ساتھ سیرین بھی تھی۔ حد درجہ مطمئن جیسے کوئی بات ہی نہ ہوئی ہو۔

"تم میرے ساتھ آخر کیا کر رہی ہو سیرین؟" اسے دیکھتے ہی شہرام پھٹ پڑا تھا۔ اور وہ ایسے خاموش رہی تھی جیسے کسی کی لاش پر صبر کر کے بیٹھی ہو۔

کدام پیڑ کی ایک موٹی شاخ، چھاؤں کی تاریکی میں

ہونے کے باوجود بھی شہرام کی آنکھوں میں کھٹکتی تھی۔
نظر اندازی، ناسپاسی، کراہت یا شاید بے وفائی، وہ سیرین کے رویے کو کس چیز کا نام دیتا۔
اس نے گلاب اور لالے کے ایک ساتھ گندھے پھولوں کو دیکھا۔
محبت اور رقیب۔۔۔
پانچ سال پہلے اس نے اس منظر کو برا شگون جانا تھا اور پھر تب ہی اس نے اپنے خیالات جھٹک بھی دیے تھے۔ آج اسے پھر اس شاخ کے سائے سے خوف محسوس ہو تا تھا۔ سیرین اسی پیڑ کے نیچے ایک بیضوی پتھر پر بیٹھی اپنے پیروں کو دیکھ رہی تھی۔ اس کے پیروں کے نیچے چیڑ کی نرکونوں اور خشک سوئیاں پتوں کا ڈھیر لگا تھا۔
چمکیلی دھوپ کے ذرے شہرام کے سر پر برس رہے تھے۔ شاید یہ ہی وجہ تھی یا سیرین کا رویہ۔۔۔ شہرام کا سر لحہ بہ لحہ پھٹتا ہی جا رہا تھا۔
"بولو سیرین! کیا میں بدل گیا ہوں۔۔۔ کیا میں اب پہلے جیسا نہیں رہا۔"
"نہیں شہرام۔۔۔ قدرت اور زندگی نے ابھی تمہیں نہیں آزمایا۔۔۔ خوش قسمتی سے تم ویسے ہی ہو۔"
"تو پھر کیا تم بدل گئی ہو سیرین؟" سیرین کی آنکھیں چمک کر بجھی تھیں۔
"بد قسمتی میرے ساتھ تھی۔۔۔ میں آزمائی گئی اور آزمائش پر پوری نہ اتر سکی۔"
"میں تمہارے بغیر جینے کا تصور بھی نہیں کر سکتا سیرین۔۔۔ ایسا رویہ نہ اپناؤ کہ مجھے کہنا پڑے کہ یہ محبت مجھے لے ڈوبی۔"
"میں کیا کروں شہرام! میرے بس میں کچھ بھی نہیں تھا۔ مجھے بہکنا تھا۔ میں بہک گئی۔"
"تم ارجیر میں تھیں اور مجھ سے ملنا نہیں چاہتی تھیں۔۔۔ تم نے شکور دا جانے کا جھوٹا جواز کیوں گھڑا۔۔۔؟"
"میں چاہتی تھی کہ تم مجھ سے دوبارہ ملے بغیر ہی امریکہ واپس چلے جاؤ۔۔۔ تم واپس چلے جاتے تو یہ سوال وجواب نہ کرتے۔۔۔ بس اس لیے۔"
"تم نے یہ کیسے سوچ لیا کہ میں تم سے بات کیے بنا امریکہ چلا جاؤں گا۔" شہرام نے پوچھا تھا اور سیرین دھوپ میں کھلتی نرکونوں کو دیکھنے لگی تھی۔
"یہ سب کیا ہو رہا ہے سیرین۔۔۔ تم ایسا بھیانک مذاق کیسے کر سکتی ہو میرے ساتھ۔۔۔ ہماری محبت تو بچپن کی ہے۔"
"بچپن کی محبت کتاب کے پہلے ایڈیشن کی طرح ہوتی ہے شہرام۔۔۔ اس میں الفاظ کی بہت ساری غلطیاں نکلنے کا دھڑکا لگا رہتا ہے۔۔۔ یہ کتاب پرانی تو ہو سکتی ہے مگر مستند نہیں۔"
"کیا تمہیں وقت چاہیے۔۔۔؟"
"وقت؟ کس لیے؟"
"سوچنے کے لیے۔۔۔ ہمارے بارے۔۔۔ ہمارے تعلق کے بارے۔۔۔ ہماری پرانی محبت کے بارے۔"
"تم وقت دینے پر بضد ہو تو میں لے لیتی ہوں۔۔۔ اگرچہ اب حاجت کسی بھی چیز کی نہیں میری التجا وہی رہے گی۔"
"کیا۔۔۔؟"
"تمہیں بتا تو دیا ہے۔۔۔ پھر کیوں بار بار پوچھ کر مجھے اور خود کو تکلیف دے رہے ہو۔"
"تم التجا بتاتی ہو۔۔۔ لیکن وجہ نہیں۔"
"بے وجہ ہی سمجھ لو۔۔۔ لیکن کیا تم مجھے بھول نہیں سکتے شہرام۔۔۔ آسانی سے ہمیشہ کے لیے اس تعلق کو ہماری محبت کو، منگنی کو جیسے سرے سے کچھ ہوا ہی نہ ہو۔۔۔ کیا ہم دوبارہ صرف دوست نہیں بن سکتے۔ اچھے دوست بچپن کے۔"
سیرین کہتی چلی گئی اور شہرام کی آنکھوں کے کونوں نے گویا آگ پکڑ لی۔
"ان تین سالوں میں ایسا کیا ہو گیا سیرین؟"
"ہونے کے لیے تو ایک لحہ ہی کافی ہوتا ہے شہرام۔۔۔"
"پہاڑوں کی برف بھی ایک دن میں نہیں پگھلتی۔۔۔ یہ بدلاؤ اتنا بڑا ہے کہ لحوں کی دین نہیں ہو سکتا۔"

"بہت سارے لمحے مل کر اکٹھے ہوگئے تھے...."

"دو ہفتے پہلے جب میں یہاں آنے والا تھا تو سوچتا تھا کہ ارجیر میں کیا کچھ بدل گیا ہو گا۔۔۔ مجھے کچھ بھی بدلا بدلاؤ نظر نہ آیا.... ساری تبدیلیاں اپنی پرانی بنیادوں پر ہی ہوئی تھیں۔"

میں سوچنے لگا ارجیر تو ویسا کا ویسا ہی ہے۔ میں کتنا غلط تھا۔ اب دیکھتا ہوں تو اپنے مشاہدے کی کجی نظر آتی ہے۔ کتنا تو بدل گیا ہے ارجیر۔ انسانوں کے دل بدل گئے ہیں۔"

بڑی دیر تک وہ سستی سے بہتے ہوئے پانی کو جس میں سورج کی کرنیں اپنا مقام تلاش کرتی تھیں، دیکھتا رہا تھا۔ اور بولتا رہا تھا۔

اس بات سے بے خبر کہ اس کی پشت پر بیضوی پتھر پر بیٹھی سیرین اٹھ کر واپس جا چکی ہے۔



کابوسی سانسوں کے ساتھ بدن کو بار بار ہوا کے دوش پر اچھالنے کے عمل سے اس کے جسم کا جوڑ جوڑ درد کرنے لگا تھا۔ وہ سب اتنا خوفناک تھا کہ اس کے جھوٹ ہو جانے کا اسے منتظم یقین تھا۔ سویدا (آسمان کا قلبی سیاہ نقطہ) سرنگوں کا ایک مہا جال بچھا تھا۔ یہ سرنگیں دائروں میں کھودی گئی تھیں۔ ان کی شروعات اور اختتام ایک ساتھ چل رہے تھے۔ اور وہ اس مہا جال میں ماہی بے آب کی طرح تڑپ رہی تھی۔

اس گول روزن پر چاند کی روشنی اپنا وقت پورا کر چکی تھی۔

پردہ آفتاب زرد کتان کی طرح چھچھرا تھا۔ سورج کی بنفشی شعاعیں شیشے سے ٹکرا کر واپس پرے لوٹ جاتی تھیں۔ ان شعاعوں کی بہت پتلی دھار تہہ خانے کے اندر اتر رہی تھی۔ یہ روشنی براہ راست نہیں تھی۔ ترچھی اور پھر ترچھی۔ اس روشنی میں کم مائیگی کا احساس غالب تھا۔

حیفہ مام کی آنکھیں تہہ خانے کے نمیالے فرش پر اس تھوڑ دل روشنی کے گول دائرے پر جمی ہوئی تھیں۔

اڑتی چیل کا سا ایک سایہ تھا جو وقفے وقفے سے اس گول دائرے سے ٹکراتا تھا۔ اور پھر واپس پرے ہو جاتا تھا۔ چیل کے ٹکرانے سے شیشے پر ٹھک کی آواز پیدا ہوئی تھی اور یہ آواز اس تہہ خانے میں فنا ہوئی کسی چڑیل کی کریہہ کی طرح گونجتی تھی۔

کل رات کا بیشتر حصہ وہ اس روزن کی طرف منہ کیے مدد کے لیے پکارتی رہی تھی اس بات سے انجان کہ صدا الصحرا کی آواز جتنی مرضی گونج دار ہو، وہ لاحاصل ہوتی ہے۔ جب چلا چلا کر اس کا گلا بیٹھ گیا تو اسے اندازہ ہوا کہ روزن موٹے بلوری تختے سے ڈھکا ہوا ہے۔

پھر بھی وہ اتنی جلدی ہار ماننے والی نہیں تھی۔

اس نے تہہ خانے میں چاروں طرف نظر دوڑائی تھی۔ کل شام سے وہ یہ کام کافی بار کر چکی تھی۔ اور ہر بار اسے مایوسی ہی ہوئی تھی۔ ایک کونے میں کھڑے ہو کر اس پر کمرے کا خالی پن واضح ہو گیا تھا۔ تہہ خانہ کسی بانجھ عورت کی طرح بنجر تھا۔ بستروں، لکڑی کے جابجا بکھرے بھوسے اور ان دونوں کے علاوہ اور کوئی چیز اس کی کوکھ میں موجود نہیں تھی۔ اور شیشے پر مارنے کے لیے کوئی ٹھوس چیز درکار تھی۔

وہ بے چینی سے تہہ خانے میں ٹہلنے لگی۔ ایسے میں اسے حیفہ مام کا اطمینان کھٹکنے لگا تھا۔ یہ کوئی ایسی بات نہیں تھی کہ جس پر صبر کر لیا جائے۔ یہ ڈیڈ الیاس کی موت کی طرح کا حادثہ نہیں تھا جس پر رونے، آنسو بہانے کے علاوہ انسان بے بس ہوتا ہے۔ وہ ایک دم سے اتنی صابر اور شاکر کیسے ہوئی تھیں۔ انہیں ہرگز رونا نہیں چاہیے تھا۔ بلکہ کوشش کرنی چاہیے تھی۔ آخر وہ اتنی جلدی پست کیسے ہو گئیں۔ بیانکا کے لیے حیفہ مام کا یہ رویہ بالکل نیا تھا۔ اس نے آج تک حیفہ مام کو اتنا جھکا ہوا محسوس نہ کیا تھا۔

کونے میں دو دیواروں کا سہارا لیے حیفہ مام آدھی باتیں بیانکا سے اور آدھی خود سے کر رہی تھیں۔ اور ان کے آنسو رکنے کا نام نہیں لے رہے تھے۔

"شکر ہے' الیاس کی زندگی میں اس کا اپنے بھائیوں پر سے مان نہیں ٹوٹا۔ ورنہ۔ ورنہ اس نے تو دکھ سے ہی۔" حیفہ مام کہتے ہوئے پھر دکھی ہوئیں اور لحاف میں منہ چھپا کر رونے لگیں۔

تہہ خانے میں چلتے چلتے بیانکا کے پاؤں دکھنے لگے تھے۔ اس نے اسٹریپ کھول کر اپنے دونوں پاؤں جوتوں سے آزاد کیے تھے۔ اور انہیں لکڑی کے بھوسے پر رکھ دیا تھا۔ وہ نازک مزاج بے شک نہیں تھی پھر بھی بہت ساری چھلتوں کو اس نے ایک ساتھ اپنے پیروں میں گھستے محسوس کیا تھا۔ کچھ اپنے ساتھ ہونے والے ظلم کا ہلکا ہلکا یقین تھا اور کچھ ان ریشوں کی چبھن۔ وہ سراپا آنسو ضبط کرنے کی علامت بن گئی تھی۔

"بیٹھ جاؤ بیانکا۔ تمہاری بے چینی مجھے اور پریشان کر رہی ہے۔ میں صبح ان لوگوں کی پھر سے منت کروں گی۔"

اس نے حیفہ مام کی بات نہیں سنی تھی۔ اس کی نظر اپنی اونچی ہیل والے جوتوں پر تھی۔ روزن کافی اونچا تھا۔ لیکن اس نے کھیلنے سے پہلے ہارنے کا نہیں سوچا تھا۔

اس نے اپنے خیال کو فوری عملی جامہ پہنایا تھا۔ اور اونچی ہیل والے سینڈل کو روزن کے شیشے پر دے کر مارا تھا۔ پانچویں چھٹی دفعہ کے بعد اس کا نشانہ بالکل ٹھیک ٹھیک سہی جگہ پر لگنے لگا تھا۔

اس نے اپنی ساری طاقتوں کو یکجا کر لیا۔ اسے تھکنا نہیں تھا۔ بوجھل نہیں ہونا تھا۔ جاگتے اعصاب کو مرنے نہیں دینا تھا۔ اس کی ہمت لاجواب رہی تھی۔ ساری رات۔

ساتھ ساتھ وہ دوسرے عوامل پر بھی سوچنے لگی تھی۔

کیتھی نے اسے کل فون کیا ہوگا یا آج کرے گی۔ جیسے وہ ہر وقت ہر بات بتانے کے لیے کرتی رہتی ہے۔ اسے فون بند ملے گا۔ حیفہ مام کا بھی۔ وہ پریشان ہو جائے گی۔ گھر آئے گی۔ گھر لاک ملے گا۔ وہ پولیس کو انفارم کرے گی اور پولیس فوراً" یہاں پہنچ جائے گی۔

فرش پر کسی مردہ چیل کی طرح ٹکرا کر گرے ہوئے سینڈل کو واپس اٹھاتے ہوئے اس نے سوچا تھا۔

لیکن کیتھی کو اس گھر کا پتا کیسے چلے گا۔ اس گھر کا ایڈریس تو کسی کو بھی معلوم نہیں۔ ڈیڈ الیاس کی وفات پر بھی سب لوگ قبرستان ہی آئے تھے۔

سینڈل ایک بار پھر روزن کے شیشے سے ٹکرایا تھا۔ ناکام۔

حیفہ مام کی سہیلیاں۔ ڈیڈ کے فرینڈز' ہمارے اٹارنی' آریز۔ یہ کوئی ایسی بات نہیں ہے جسے لوگ نظر انداز کر دیں۔ ایک عورت کا اپنی جوان بیٹی کے ساتھ غائب ہو جانا۔ نہیں پولیس ضرور حرکت میں آئے گی اور جلد ہی یہاں پہنچ جائے گی۔

شیشے پر سینڈل کی ضرب نے دوبارہ بڑی گونج دار آواز پیدا کی تھی۔ دونوں نے ضد باندھ رکھی تھی۔ کوئی ٹوٹنے کے لیے تیار نہیں تھا۔

"اور اگر ان لوگوں نے بھی اپنی لاعلمی کا اظہار کر دیا تو۔ نجانے ان لوگوں نے کہاں تک کی اور کب تک کی منصوبہ بندی کر رکھی ہے۔"

پولیس کو حرکت میں لانے کے لیے کم از کم ہفتہ دس دن کا تو انتظار کیا ہی جاتا ہے۔ اور میں۔ میں یہاں سے نکلنے کی کوئی راہ جلد ہی نکال لوں گی۔ یقیناً" ان لوگوں نے اس چیز کا تصور نہیں کیا ہوگا۔ ان کا خیال ہوگا کہ یہ ہمیں بند کر دیں گے اور ہم بے بس اور لاچار ہو کر ان کی بات مان لیں گے۔ یہ سب منہ کے بل گریں گے۔"

سوچتے ہوئے بیانکا کی اپنی شکل کرخت ہو گئی تھی۔

وہ دیواریں نہیں توڑ سکتی تھی۔ کسی بھی قیمت پر۔ توڑ بھی سکتی تو کوئی فائدہ نہیں تھا۔ دیواروں کے پیچھے مٹی تھی۔ اور مٹی میں سرنگ کھودنے کا اسے کبھی تجربہ نہیں ہوا تھا۔

اس کا دایاں کندھا درد کرنے لگا تھا۔ سینڈل اس نے اپنے بائیں ہاتھ میں پکڑ لیا جو دیوار کے ہی کسی حصے سے ٹکرا کر نیچے گر گیا۔

"خود کو مت ہلکان کرو بیانکا۔"

حیفہ مام نے رندھی ہوئی آواز میں کہا تھا۔ یہ ٹھک ٹھک کل سے ساری رات ان کے دماغ پر بجتی رہی تھی۔

چاند تیرتا تیرتا کہیں بہت دور نکل گیا تھا۔ اور سورج کی الوہی کرنوں نے روزن پر دستک دینی شروع کردی تھی۔

"اس کائنات میں کوئی ایک ایسا بھی ہے جو اس شیشے کے بنا ٹوٹے ہی ہماری پکار کو دنیا کی ساتویں تہہ سے بھی سن سکتا ہے۔ وہ اللہ ہے۔ تم بھی اللہ سے دعا کرو۔ اب وہ ہی ہمیں اس مصیبت سے نکال سکتا ہے۔"

نیم اندھیرے میں اس نے پیچھے مڑ کر حیفہ مام کی طرف دیکھا تھا۔ اور پھر پوری شدت سے سینڈل کھینچ کر شیشے پر دے مارا تھا۔ کسی چیز کے ٹوٹنے کی آواز آئی تھی۔ اگرچہ یہ آواز کانچ ٹوٹنے کی آواز سے دور دور کا بھی واسطہ نہیں رکھتی تھی۔

لیکن اس کا دماغ اتنا حاضر ہی کب تھا جو اس بات پر غور کرتا۔ مایوسی میں اس ننھی سی کامیابی نے بیانکا کا چہرہ تمتما دیا تھا۔ کموڈ پر چڑھ کر روزن کی طرف جھانکتے ہوئے بے اختیار ہی اس کی نظر اپنے سینڈل پر گئی تھی۔ سینڈل کو روزن کی روشنی کے آگے کرکے س نے جانچا تھا۔

چمڑے کے نیچے کا مضبوط سول ٹوٹ چکا تھا۔ وہ آواز ہیل ٹوٹنے کی ہی تھی۔ ایک آنسو خود بخود ہی اس کے گال تک بہتا چلا گیا تھا۔

"تم ہاتھ ہلا کر باہر سے کسی کو متوجہ کرنے کی کوشش کرو بیانکا۔"

حیفہ مام نے اس کے کندھے پر اپنا شفقت بھرا ہاتھ رکھ کر اسے ایک اور راہ دکھائی تھی۔ بیانکا نے اپنی دوسری آنکھ کا آنسو صاف کیا تھا۔

"بستر تہہ کرکے اس کموڈ پر رکھتے ہیں۔"

اس نے کہا تھا اور بستر تہہ کرکے وہ دونوں کموڈ پر رکھنے لگی تھیں۔

نئے کموڈ کے اوپر روئی دار بستروں کا ایک چھوٹا بے ڈھب سا ٹیلہ بن گیا تھا۔ اب اگر وہ اس احتیاط سے چڑھتی کہ ایک بھی بستر نہ گرے تو وہ یقیناً" روزن تک اپنا چہرہ لے جا سکتی تھی۔

"احتیاط سے چڑھو اس پر۔"

ساری احتیاطوں کے باوجود بھی بستر دو بار گرے تھے۔

لیکن تیسری بار بالآخر وہ شیشے کے قریب اپنا چہرہ لے جانے میں کامیاب ہوگئی تھی۔ روزن کی دیوار پر ہاتھ ڈال کر وہ اوپر اٹھی تھی۔ حیفہ مام نے نیچے سے اسے ہر وہ سہارا دے رکھا تھا جو وہ اس عمر اور اس حالت میں دے سکتی تھیں۔

کافی لمحے اسی طرح بیت گئے، لیکن بیانکا کچھ نہیں بولی تھی۔ سورج کی دھوپ رفتہ رفتہ بڑھتی ہوئی پورے جوبن پر آگئی تھی۔

"کچھ ہے۔؟ کوئی ہے باہر بیانکا۔"

حیفہ مام نے پرامید اور کسی قدر نرم آواز سے پوچھا تھا۔

بیانکا کا وجود کسی مجسمے کی طرح ساکت تھا۔

"بولو۔ بیانکا!"

حیفہ مام نے اسے ٹانگوں سے جھنجوڑا تھا۔ مجسمہ بھربھری مٹی ثابت ہوا تھا۔ حیفہ مام ایسا نہ کرتیں تب بھی بیانکا نے نیچے ہی گرنا تھا۔

اس تہہ خانے کا روزن گھر کے پچھلے حصے کی طرف تھا۔

شیشے کے پار دور دور تک بنا پھول والی سورج مکھی کی فصل بچھی ہوئی تھی۔ اور وہاں کسی ذی روح کا نام و نشان تک نہ تھا۔

بیانکا کا دل چاہا کہ وہ اسی طرح گری رہے اور خوب جی بھر کے روئے۔ اس نے ایسا ہی کیا۔ وہ فرش پر پڑی رہی۔ اور پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔

پہلی بار اسے احساس ہوا تھا کہ وہ واقعی میں قید کردی گئی ہے۔



برشگالی کا دغاباز موسم اپنے عروج پر تھا۔ رات میں خوب بارش ہوئی تھی اور بھیگی چمنیاں رات بھر کالا دھواں اگلتی رہی تھیں۔ پھر صبح کھل کر دھوپ نکلی تھی۔

وہ آتش دان کے اوپر چوبی شیلف پر دھری مختلف چیزوں کو گھور رہا تھا۔

آتش دان کی گپھا کے اندر رات کی جلتی لکڑیوں کی راکھ اور کوئلے کا ایک ڈھیر سا بن گیا تھا۔ قد آدم کھڑکی سے آتی ستمبر کی تیز دھوپ نے فرش پر ایک نئی کھڑکی کو گھڑ دیا تھا۔ اور اس نئی نوزائیدہ کھڑکی کا فریم رفتہ رفتہ بڑھتے بڑھتے آتش دان میں پڑی لکڑیوں پر پڑنے لگا تھا۔

وقتی طور پر ادھ جلی لکڑیاں دوبارہ سلگی ہوئی دکھتی تھیں۔ اسے وہیں کھڑے کھڑے جیسے ایک صدی بیت گئی تھی۔

"یہ لو۔" آتے ہی سیرین نے انگوٹھی اور دو انچ کی لکڑی کا ٹکڑا (تعویذ) شہرام کے ہاتھ پر دے مارا تھا۔

"اب میرے گھر مت آنا۔ اب مجھ سے ملنے کی کوشش مت کرنا۔" اس کی آنکھوں میں انگارے دہک رہے تھے۔

"یہ کیا ہے؟"

وہ ان دونوں چیزوں کو پہچانتا تھا۔ صرف سیرین کے ردعمل کے بارے میں پوچھ رہا تھا۔

"اختتام۔ ہر چیز کا۔ ہر تعلق کا۔"

"یہ اختتام اتنا بھیانک کیوں ہے؟" وہ اپنے ہاتھ میں موجود ان دونوں چیزوں کو دیکھنے لگا تھا۔

"تمہاری وجہ سے۔ تم میری ایک بات نہ مان سکے۔ دیکھو اب ہم دوست بھی نہیں رہے۔"

"جب کوئی مر جاتا ہے تو بیٹھ کر اس کی لاش سے گفتگو نہیں کی جا سکتی۔ ایک تعلق کو ختم کر کے تم دوسرے تعلق کی آس کیسے لگا سکتی ہو؟"

سیرین خاموش رہی تھی۔

"مجھے ایسا طریقہ بتاؤ سیرین! جس سے تم راضی ہو جاؤ۔ میری محبت تمہارے دل میں دوبارہ بھر جائے۔ تم پہلے والی سیرین بن جاؤ؟"

"خدا کے لیے بس کرو شہرام۔!" سیرین کی آواز سارے کمرے میں پھیل کر پلٹی تھی۔

"دیکھو میری محبت، میرا دل اب بھی ویسا ہی ہے۔ اس میں اب بھی تمہارے نام کی دھڑکن ہے۔ اریجیر کی بارشیں بھی ہر بار ایک جیسی نہیں برستی ہوں گی، لیکن میں تمہارے ساتھ ویسا ہی رہوں گا۔"

"ان باتوں کا اب کوئی فائدہ نہیں شہرام۔"

"میں تمہارے لیے خود کو اذیت دینے پر بھی تیار ہو جاؤں گا اگر اس سے تمہاری خوشی منسوب ہوگی تو۔"

"میری خوشی۔ کیا یہ بات تمہارے لیے کافی نہیں ہے کہ میری خوشی اب تمہارے ساتھ وابستہ نہیں ہے۔"

"کیا میری محبت اتنی بے مول اور کمزور تھی کہ تین سال کی جدائی اس پر اثر انداز ہو گئی۔"

"تم مجھ پر ہر طرح کا الزام دھر سکتے ہو شہرام، مگر اب ایسا کچھ نہیں ہو سکتا۔ میں واپسی کے راستے کھو بیٹھی ہوں۔"

"تمہاری زندگی میں کوئی اور کیسے آگیا سیرین؟"

"مجھے بھی پتا نہیں چلا۔"

"اگر میں ایسا کرتا تو تمہیں کیسا لگتا؟"

"میں۔ میں تم سے کوئی سوال جواب نہ کرتی۔ تمہاری خوشی میں خوش ہو جاتی۔"

"یہ تجربہ بہت بھیانک ہے۔ تم اس لیے کہہ رہی ہو کہ میں نے ایسا نہیں کیا۔"

"اور میں کر چکی ہوں۔ اور مجھے کوئی پچھتاوا بھی نہیں۔" اس کے انداز نے باغیانہ پن اختیار کر لیا تھا۔

شیلف کے اوپر لگی Aqim Suloi (البانی مصور) کی پینٹنگ "ڈھلی پاشا" کی نقل کو وہ گھورنے لگا تھا۔ تصویر میں جا بجا بکھرے مختلف رنگ لحہ بہ لحہ سمندری لہروں کی صورت اختیار کرتے جا رہے تھے اور شہرام خود کو اس سمندری طوفان میں غرق ہوتا محسوس کر رہا تھا۔

"کیا نام ہے اس لڑکے کا؟" بڑی دیر بعد وہ گویا ہوا تھا۔

"وقت آنے پر تم جان جاؤ گے۔"

"کیا تم بھول گئی تھیں کہ تمہاری منگنی ہو چکی ہے۔ یا تم مجھے بھول گئی تھیں۔ میری محبت کو۔"

سیرین نے کوئی جواب نہیں دیا تھا۔ اس سوال کا جواب دنیا کے کسی بے وفا کے پاس نہیں ہوتا' شہرام کو سیرین کی اس خاموشی نے طیش دلایا تھا۔

"بولو۔ جواب دو۔" اس نے سیرین کا بازو اپنے مضبوط ہاتھوں کی گرفت میں تھام لیا تھا۔

"چھوڑو مجھے شہرام۔ تم پاگل تو نہیں ہو گئے۔" وہ غصے سے تیز ہو کر بولی تھی۔

"ہاں' میں پاگل ہو گیا ہوں۔ اور میرے پاگل پن کی وجہ صرف تم ہو۔" شہرام نے اس کے بازو کو جھٹکے دیے تھے۔

"سمجھو' میں مر گئی ہوں۔"

شہرام کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالتے ہوئے وہ بولی تھی۔

"کیا ہو رہا ہے یہ سب؟"

اماں زنتوبیہ نجانے کہاں سے نمودار ہوئی تھیں۔ ان کے آگے جو منظر تھا' اسے دیکھ کر ان کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئی تھیں۔ شہرام نے سیرین کا بازو چھوڑ دیا۔ سیرین نے وہاں رکنے میں ایک لمحے کو بھی گناہ جانا تھا۔ وہ تیزی سے باہر نکلی تھی۔ جو کام وہ کرنے آئی تھی وہ ہو چکا تھا' پھر اب رکنے کا کوئی جواز بھی تو نہیں رہا تھا۔

اماں زنتوبیہ' شہرام کی شکل دیکھنے لگی تھیں اور وہ چوبی شیلف پر دھری مختلف چیزوں کو۔۔۔ پھر اماں زنتوبیہ جیسے نمودار ہوئی تھیں ویسے ہی غائب بھی ہو گئیں۔ یہ سوچتے ہوئے کہ یہ ان دونوں کا آپس کا مسئلہ ہے۔

"اگر یہ ایک دوجے سے بے تحاشا محبت کر سکتے ہیں تو لڑ بھی سکتے ہیں۔" وہ زیادہ دن تک اس غلط فہمی کی حقیقت سے انجان نہیں رہنے والی تھیں۔

شہرام وہیں کھڑا رہا تھا۔ دھوپ کھڑکی کا فریم بڑھتے بڑھتے شیلف کو جا لگا تھا۔ شہرام آج یہیں رات کر دینے والا تھا۔ شیلف پر دھری مختلف چیزیں دھوپ کی زد میں آنے لگی تھیں۔

شیشم کی لکڑی کا ایک گولڈن ایگل (البانی علامت) بابا ذلاری کے ہاتھ کا بنا ہوا جس کی چمک ماند پڑ چکی تھی۔ اطراف میں دو یونانی گلدان تھے جو بنا پھولوں کے بھی بہت خوب صورت دکھتے تھے۔ اور چند خاندانی تصویروں کے فریم۔

ان ہی چیزوں کے درمیان ایک خنجر بھی پڑا ہوا تھا۔ پندرہویں صدی کے دور کا اور جس کا اسٹینڈ سنگ یشب کا تھا۔ شہرام نے شیلف سے وہ خنجر اٹھالیا' اور اسے میان میں سے نکال کر غور سے اس طرح دیکھا جیسے وہ آج کہیں اچانک سے اس گھر میں آگیا ہو۔

کھڑے کھڑے فیصلہ کر لینے کے بعد شہرام نے اس خنجر کو اپنی نبض پر چلایا تھا۔ خنجر کی دھار تیز نہیں تھی۔ ایک سرخ لکیر اس کی کلائی پر بنی تھی جو فوراً" ہی معدوم بھی ہو گئی تھی۔ بددل اور مایوس سا ہو کر اس نے خنجر کو دوبارہ میان میں ڈالنا چاہا تھا۔

خنجر پرانا تھا یا میان کے اندر کوئی زنگ تھا۔ خنجر نے میان میں جانے سے جیسے انکار کر دیا تھا۔ وہ بڑی دیر اس کے ساتھ زور آزمائی کرتا رہا۔ پھر اسے سالوں پہلے سنی ایک روایتی بات یاد آئی تھی۔

"خنجر میان میں سے نکل تو اپنی مرضی سے آتا ہے۔ لیکن پھر یہ شب خون مارے بغیر واپس میان میں نہیں جاتا۔"

یہ بات یاد آتے ہی اس نے خنجر کو اپنی جیکٹ کی اندرونی جیب میں رکھ لیا تھا۔

آنکھوں میں کسی خوفناک ارادے کی پختگی لیے وہ وہاں سے باہر نکلتے ہوئے سوچنے لگا تھا کہ یہ خنجر "سان" پر تیز ہو گا یا "سلی" پر۔؟



مالکوسی (رات کے راگ) میں بہا کے عیاں راز

دفن تھے۔ دور و نزدیک میں موجود ہلکی لرزشیں بھی بلند بانگ صدائیں بن گئی تھیں۔ پشت در پشت سے چلی آرہی زمین کے اندر لاکھوں کروڑوں کہانیاں حنوط تھیں۔ ظلم کی کہانیاں۔ ناانصافی کی داستانیں۔ ہوا میں گھوڑوں کے سموں اور تیر کے پیہم کی آواز تھی۔ اس نے کسی تیر سے بچنے کے لیے خود کو نہیں بچایا تھا۔ وہ بے خوف ہو چکی تھی اور پست بھی۔

وہ بستر پر چت لیٹی تھی۔ اور راکھ زدہ فرش پر پڑے لکڑی کے ریشوں سے کھیلنے میں مصروف تھی۔ وہ بھی بھوسے کو چن چن کر اکٹھا کرتی۔ کبھی انگلی سے گول دائرے بناتے بناتے انہیں دوبارہ بگاڑ کر رکھ دیتی۔

حیفہ مام کب سے اس کا یہ کھیل دیکھ رہی تھیں۔ پورا کمرہ باتھ روم کے تعفن سے بھرا ہوا تھا۔ بدبو کی نکاسی کے لیے سیڑھیوں کے ساتھ درز کے علاوہ اور کوئی درز نہیں تھی' بیانکا کی گھٹن رفتہ رفتہ بڑھتی جارہی تھی' لیکن وہ اپنے چہرے سے کسی طرح کا تاثر نہیں دے رہی تھی۔ حیفہ مام بھی بری طرح کھانسنے لگی تھیں۔ یہ کھانسی انہیں تہہ خانے میں دوسرے دن سے شروع ہوئی تھی اور آج چھٹا دن تھا۔ ان کی کھانسی اب انہیں لمحوں میں نڈھال کردیتی تھی۔ اس کے باوجود ہر وقت کچھ نہ کچھ پڑھتے ہوئے بیانکا پر پھونکتی رہتی تھیں۔ انہیں بہت سے ورد یاد تھے۔ مصیبت سے نکالنے والے۔ مشکل دور کرنے والے۔ وہ ان وردوں کو پڑھنے کے علاوہ کچھ اور کر بھی نہیں سکتی تھیں۔ بیانکا نے بھی فرار کی ساری راہیں تلاش کرنا چھوڑ دی تھیں۔ ان کو بند کرنے کے لیے اس قدر منصوبہ بندی کی گئی تھی کہ اب باہر والوں کو کوئی جادوگر ہی ان ماں بیٹی کی اس تہہ خانے میں موجودگی کے بارے میں بتاسکتا تھا۔

"بیانکا اٹھو۔ کھانا اٹھاؤ وہاں سے۔" حیفہ مام نے بیانکا کو بلایا تھا۔ وہ کب سے ایسے ہی دونوں ہاتھ کھول کر بنا لحاف اوڑھے لیٹی تھی۔ حیفہ مام کا دل بند ہونے لگا تھا۔ ان دنوں کی تلخی اس کی ساری زندگی گھنا سکتی تھی۔

بیانکا نے سنا' لیکن وہ اپنی جگہ سے نہیں ہلی تھی۔ حیفہ مام کھانستے ہوئے خود ہی اپنے بستر سے باہر نکلی تھیں۔

ہر چیز کو بہت ترتیب سے چلایا جارہا تھا۔

کھانا رکھنے کے لیے بھی تہہ خانے کے دروازے کو پورا نہیں کھولا جاتا تھا۔ بلکہ نچلی تختی ہٹا کر کھانا سیڑھی کے پہلے زینے پر رکھ دیا جاتا تھا۔ کھانے کے لیے برتن بھی ڈسپوزیبل تھے تاکہ دھاتی یا کسی بھی طرح کے دوسرے برتنوں سے وہ کوئی کارروائی نہ کرسکیں۔

شروع کے دنوں میں بیانکا نے کھانا نہیں کھایا تھا۔ لیکن یہ اذیت اپنے ہی خلاف جنگ کے سوا اور کچھ بھی نہیں تھی اگر انہیں اس کی یا حیفہ مام کی ذرا سی بھی پروا ہوتی یا وہ ان دونوں کے لیے ترس' رحم کا جذبہ رکھتے تو نوبت یہاں تک آتی ہی نہ۔

لیکن ساری بازیاں ہار جانے کے باوجود بیانکا کھانے کو حرام تصور کرکے کھاتی تھی۔ احمد کے بارے میں اسے معلوم تھا کہ وہ میڈیکل کا اسٹوڈنٹ ہے اور وہ ایسی دوائیوں کے بارے میں بھی جانتی تھی' جس کے روزانہ کے استعمال سے انسانی اعصاب بالکل ست اور ڈھیلے پڑجاتے ہیں۔ اکثر پولیس اور خفیہ انویسٹی گیشن والے ان ادویات کا استعمال قیدیوں پر کرتے ہیں۔ اور ان سے انہیں یقیناً" کافی مدد ملتی ہے۔

بیانکا کو شک نہیں بلکہ یقین تھا کہ ان کے کھانے میں بھی ایسی ہی دوائیاں شامل کی جاتی ہوں گی۔ تاکہ جلد ہی وہ ان کے آگے سرینڈر کردیں یا وہ مزید مضبوط نہ رہ سکے۔

(دوسری اور آخری قسط آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

ایمل رضا

# آخری ساحل

وہ دلہن کے لباس میں تھی اور بدحواس سی گاڑی سے اتر کر بھاگتی ہوئی شہرام کے گھر پہنچی تھی۔ اس سے پہلے وہ سینٹرل پارک اور فائی ریسٹورنٹ میں اسے تلاش کرچکی تھی' وہاں نہیں ملا تو اس کے گھر پر آئی تھی۔ یہاں بھی اسے مایوسی ہوئی تھی۔ لینڈ لیڈی نے بتایا تھا کہ وہ اپنے ملک البانیہ واپس جاچکا ہے۔

بیانکا شہر کی مقبول ترین ڈی جے تھی۔ بظاہر خوش باش نظر آنے والی بیانکا کی روح میں گہرے زخم تھے جنہیں کوئی نہیں جانتا تھا۔

شہرام اس کے ہوٹل میں آیا اور ایک اتفاقی حادثے میں زخمی ہوگیا' تو اس کے بازو کی ہڈی میں فریکچر آگیا۔

بیانکا شہرام سے پہلی نظر میں متاثر ہوجاتی ہے۔ وہ اسپتال میں اس کے لیے پھول رکھ کر جاتی ہے۔ شہرام جو محبت میں ناکام ہوکر بری طرح شکستہ ہے۔ اس مہربانی پر چونک جاتا ہے۔

بیانکا نے مختلف گانوں کے ردھم سے ایک میش اپ تیار کیا تھا۔ جوزف کا خیال تھا اس میں افسردگی کا رنگ غالب ہے۔ یہ رنگ بیانکا کا اصلی رنگ تھا۔ زندگی نے اس کے ساتھ بھی اچھا سلوک نہیں کیا تھا۔

بیانکا کے والد الیاس احمد پاکستان سے امریکا آئے تھے۔ انہوں نے یہاں محنت کرکے اپنا مقام بنایا پھر لبنان کی حیفہ سے شادی کرلی۔ اب دونوں کی ایک ہی بیٹی تھی۔ بیانکا' ساری جائیداد اس کے نام پر تھی۔

الیاس احمد نے پاکستان سے اپنے بھائیوں کو بھی امریکا بلا لیا تھا۔ الیاس احمد کی اچانک وفات ہوجاتی ہے۔ ان کے گلے پر ایک سرخ لکیر ہوتی ہے۔

الیاس احمد کی وفات کے بعد ان کے بھائی حیفہ اور بیانکا کو بلا کر کہتے ہیں کہ وہ الیاس احمد کی ساری جائیداد ان کے نام منتقل کردیں۔ ان دونوں کے انکار پر وہ انہیں تہہ خانے میں بند کردیتے ہیں۔ بیانکا کا چچازاد احمد میڈیکل کا ریسٹورنٹ ہے۔

## دوسری قسط



بیانکا کو شک ہے کہ وہ انہیں کھانے میں کچھ غلط دوائیں دے رہا ہے۔

شہرام سیرین کو ٹوٹ کر چاہتا تھا' وہ اس کی منگیتر تھی۔ منگنی کے بعد شہرام پڑھنے کے لیے امریکا چلا جاتا ہے۔ جب واپس آتا ہے تو سیرین بدلی ہوئی نظر آتی ہے۔ وہ شادی' محبت ہر چیز سے منکر ہو جاتی ہے۔ شہرام کو یقین ہو جاتا ہے کہ اس کے پیچھے کوئی لڑکا ہے۔ وہ اس کا پتا لگا کر اسے مارنے کا تہیہ کر لیا ہے۔

حیفہ اور بیانکا کو اس کے چچاؤں نے تہ خانے میں قید کر رکھا ہے۔

## مکمل ناول



اس نے اپنی خوراک بستر مرگ پر پڑے ہوئے مریض سے بھی کم کردی تھی اور صبح شام نفرت کی اس کہانی کو بار بار اپنے ذہن میں دہرانے لگی تھی۔ کہانی کے اختتام تک وہ اس بات پر قائم بھی رہتی تھی کہ وہ کسی صورت کاغذات پر دستخط نہیں کرے گی۔ آج ان کی بچھائی بساط کے سارے مہروں نے بیانکا کی بساط کی ترتیب کو مات دے دی تھی۔

"کھانا کھالو بیانکا بیٹی۔۔۔"

اپنی کھانسی کو اسے مزید پریشان نہ کرنے کی غرض سے روکے ہوئے مام اس کے سر پر پیار سے ہاتھ پھیرتے ہوئے کہہ رہی تھیں۔ بیانکا نے اپنی آنکھیں کھولیں اور حیفہ مام جیسے سانس لینا بھول گئیں۔

وہ رو نہیں رہی تھی۔ آنکھوں میں اتنی طاقت ہی نہیں رہی تھی بس نمکین پانی کی تہہ تھی جو آنکھ کی شفاف پتلی پر چڑھ گئی تھی۔ نیم اندھیرے میں یہ آنکھیں کسی پہاڑی قلعے پر واقع لائٹ ہاؤس کی طرح چمکتی تھیں اور ان آنکھوں سے بیک وقت شیر کی سی بہادری اور گیدڑ کی سی بزدلی جھلک رہی تھی۔

"اٹھو بیانکا۔۔۔" آنسو ضبط کرتے ہوئے حیفہ مام نظریں چرا گئیں۔

بیانکا کو حیفہ مام کا چہرہ افسردہ کر گیا۔ دونوں بے بس تھیں۔ وہ دکھ سے حیفہ موم کی طرف دیکھنے لگی۔

"یہ۔۔۔ یہ کیا ہے؟" اچانک بیانکا ایک جھٹکے سے اٹھی تھی۔ حیفہ مام کی گردن کے نیچے دائیں طرف سرخ نشان کی ایک لمبی سی دھار تھی۔

"کیا۔۔۔؟"

"یہ۔۔۔" وہ حیفہ مام کو مزید روشنی میں لے گئی۔ یہ ہی نشان وہ ڈیڈ الیاس کی گردن پر بھی آخری وقت میں دیکھ چکی تھی۔ بیانکا نے خود کو تیزی سے پاتال کی طرف گرتے ہوئے محسوس کیا۔

"ہاں۔۔۔ مجھے بھی یہاں جلن سی ہو رہی ہے۔ میرے خیال سے تکیے کی سائیڈوں کی ڈوری ہے جس نے گردن پر یہ نشان چھوڑ دیا ہے۔"

حیفہ مام نے وضاحت دی تھی۔ بیانکا نے تیزی سے آگے بڑھ کر تکیہ اٹھایا تھا۔ تکیے کے ارد گرد واقعی موٹی ڈوری بنی ہوئی تھی۔

"کیا ہوا بیانکا۔۔۔؟ اتنی پریشان کیوں ہو گئی ہو۔ صرف جلن کا نشان ہی تو ہے۔ خود بخود ٹھیک ہو جائے گا۔"

وہ بڑی دیر تک تکیے کو دونوں ہاتھوں میں تھامے ساکت رہی تھی اور جب اس نے پلکیں اٹھائی تھیں تو اس کی پتھرائی آنکھیں اور چٹان چہرہ حیفہ مام کو نظر آیا تھا۔ ان کو رونا آگیا تھا۔

"یہ۔۔۔ یہ۔۔۔" وہ کچھ کہہ نہ سکی۔ اس کے تصور کی آنکھ بھٹکتے بہت دور نکل گئی تھی۔

ڈیڈ الیاس کا وجود اور اوپر کے پانچوں ابلیسوں میں سے کسی ایک کا تکیے سے ان کا منہ ڈھانپ دینا۔۔۔ کسی دوسرے کا ان کے بازو پکڑ لینا اور کسی تیسرے کا ان کی ٹانگیں۔۔۔ ڈیڈ الیاس ہاتھ پاؤں چلا رہے ہیں۔ بندھے ہوئے کسی جانور کی طرح جو ذبح ہونے کے لیے چھری دیکھ لیتا ہے' تڑپ رہے ہیں' لیکن ان کے چہرے سے تکیہ نہیں ہٹایا جا رہا۔ ان پر ترس نہیں کھایا جا رہا۔ وہ سانس ڈھونڈ رہے ہیں اور سانس کی ہلکی سے ہلکی ہوتی درز کسی اندھیرے غار میں بدلتی جا رہی ہے۔ بالآخر غار کے آگے پتھر آجاتا ہے۔۔۔ گھپ اندھیرا۔۔۔ انسان کا مقسوم۔۔۔

"بولو بیانکا۔۔۔ اللہ کے لیے کچھ تو بولو۔۔۔"

وہ چونکی' لیکن بول نہ سکی۔ اس کا تصور ٹوٹ گیا تھا' لیکن اس حقیقی تصور کی ہیبت ختم ہونے میں نہیں آرہی تھی۔ اس کی پتھرائی آنکھوں میں پانی بھر آیا۔ وہ پھوٹ پھوٹ کر رو دیتی اگر اسے حیفہ مام کے بھی ایسا ہی کرنے کا ڈر نہ ہوتا۔

"بیانکا دل کرے تو رو لیا کرو۔۔۔ لیکن خدا کے لیے اس طرح ساکت نہ ہو جایا کرو۔۔۔ یہ غار مجھے شاید نہ مار سکے' لیکن تمہاری ایسی صورت مجھے ضرور ختم کر دے گی۔"

بیانکا نہیں چاہتی تھی کہ تصور کی جس آنکھ سے اس نے ڈیڈ الیاس کو تکیے تلے چہرہ بے سانس اکھڑتے

اور لمحہ بہ لمحہ مرتے دیکھا ہے۔ حیفہ مام بھی اس کی زبان سے اس بھیانک تصور کو جالیں۔

"کچھ نہیں۔۔۔ بس مجھے ڈیڈ الیاس کی یاد آگئی تھی۔"

وہ حیفہ مام کی نظروں کی تاب سے پرے ہٹ گئی۔ ہونٹوں کو سختی سے بھینچ کر اور آنکھوں کو تیزی سے ایسے بند کرتے ہوئے کہ جیسے ان میں مرچیں بھر دی گئی ہوں اس نے ڈیڈ الیاس کے قتل کے راز کو دبانے کی کوشش کی تھی اور اس کوشش نے اس کے چہرے کے سارے خدوخال کو بگاڑ کر رکھ دیا تھا۔

"کھانا کھالو۔۔۔" حیفہ مام کہتی جارہی تھیں۔۔۔ اور وہ دل ہی دل میں دھاڑیں مار مار کر رونے لگی تھی۔ جیسے ابھی ابھی اس نے ڈیڈ الیاس کی موت کی خبر سنی ہو۔

تب پہلی بار بیانکا کو اندازہ ہوا تھا کہ وہ کسی مشکل میں گرفتار نہیں ہوئی ہیں، بلکہ اگر اس نے کوئی بھی فیصلہ کرنے میں دیر کردی تو وہ ایک ایسے خونی کھیل کا حصہ بن جائیں گی جس میں دونوں طرف سے ان کا ہی خسارہ ہوگا۔



"وہ کسی اور کو پسند کرتی ہے۔"

مدہوش صبح کو کوئی پانی کے چھینٹے مار مار کر جگا رہا تھا۔ صاف آسمان پر قوس دھنک کے ساتوں رنگ بکھرے تھے۔ یہ قوس کسی کمان کی طرح اور اس میں سے نکلنے والی شعاع کسی تیر کی طرح دکھتی تھی اور یہ تیر کمان سفید بادلوں والے قنطور (آدھا انسان آدھا گھوڑا) کے ہاتھ میں تھی۔

"اس نے کل صبح مجھے بتایا۔"

شہرام نے آسمان پر ٹکٹکی باندھتے ہوئے کہا۔ طامیر کے گھر کے صحن میں پڑے بند پنجرے میں موجود روالی کبوتروں کی غرغوں اس آواز سے کہیں زیادہ تیز تھی۔

"تم اس کا کہا مان کیوں نہیں لیتے۔ تم واقعی اسے بھول کیوں نہیں جاتے۔ جو کچھ اس نے کیا قصوروار صرف وہ ہے۔ پھر تم کیوں خود کو اذیت دے رہے ہو۔" طامیر کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ وہ شہرام کو کیسے سمجھائے۔

"وہ یہ کیسے بھول گئی کہ وہ میری منگیتر ہے۔۔۔ میری محبت۔۔۔ ایسی غفلت کا تو ایک لمحہ بھی گناہ ہوتا ہے اور دل بدل جانا لمحوں کی بات نہیں ہوتی۔ بہت دنوں تک انسان کے اندر کشمکش چلتی رہتی ہے۔ انسان جوڑ توڑ کرتا رہتا ہے۔"

شہرام کے تیور طوفان کی زد میں آئے درختوں کی طرح بگڑ رہے تھے اور طامیر کو ان بگڑتے ہوئے تیوروں سے بڑا خوف محسوس ہو رہا تھا۔ وہ اسے گھنٹوں سمجھا سکتا تھا اگر اسے ذرا سا بھی یقین ہوتا کہ اس کی باتوں کو سنا ہی جارہا ہے۔

"پورا ارجیر جانتا ہے کہ ہم دونوں کی منگنی ہو چکی ہے۔ ایسے میں اس کے قریب آنے کی جسارت کون کرسکتا ہے؟"

سورج کی شعاعیں تیکھی ہوگئی تھیں۔ اور تیر کمان سے نکل گیا تھا۔ معصوم قنطور سوچ سمجھ کر لگائے جانے والے ہدف کو بھیگی آنکھوں سے دیکھ رہا تھا۔

"تم۔۔۔ تم اس لڑکے کو جانتے ہو طامیر۔۔۔؟ کسی پر شک ہے تمہیں؟"

شہرام کہتے ہوئے پلٹا تھا اور طامیر اپنی نظروں کے زاویے کسی ایک جگہ مرتسم نہ کرسکا تھا۔

"نہیں۔۔۔" بڑی مدھم آواز سے اس نے کہا۔ "تم نے سیرین سے ہی کیوں نہ پوچھ لیا۔"

"اس نے نہیں بتایا۔"

"یہ کوئی ایسی بات نہیں ہے جسے تم اتنی شدت سے جاننا چاہتے ہو۔ اس جان کاری میں تکلیف کے علاوہ اور کچھ بھی نہیں ہے۔"

"نہیں میں جاننا چاہتا ہوں۔" شہرام چلایا تھا۔ "اسے گریبان سے پکڑ کر جھنجوڑنا چاہتا ہوں۔۔۔ درحقیقت۔۔۔ درحقیقت میں اس لڑکے کو جان سے مار دینا چاہتا ہوں۔۔۔ جس نے سیرین کو بہکایا۔"

"تم اس لڑکے کو کیوں جان سے مار دینا چاہتے

ہو۔ اگر وہ قصوروار ہے تو سیرین بھی بے قصور تو نہیں۔"

زمین پر نظریں گاڑے گاڑے وہ اپنے عزائم میں جیسے ردوبدل کرنے لگا۔

"ہاں۔ ٹھیک کہا۔۔۔ سیرین بے قصور تو نہیں۔۔۔ ٹھیک ہے میں دونوں کو ماردوں گا۔۔۔ ختم کردوں گا۔۔۔ کم از کم اس طرح دنیا سے ایک بے وفا تو کم ہو گا۔۔۔ محبت کی بے قدری کرنے والا۔"

"اتنی شدت سے مت سوچو شہرام۔۔۔ ایسا رویہ تم پر نہیں جچتا۔"

"کیا تم میرا ساتھ دو گے؟"

"تم غصے میں ہو شہرام۔۔۔ بہتر ہے کہ تم امریکا واپس چلے جاؤ۔ یہاں تم پاگل ہو جاؤ گے بلکہ کسی حد تک ہو چکے ہو۔"

"مجھے اپنی یہ صورت حال قبول ہے۔۔۔ میں ٹھیک ہونا نہیں چاہتا۔"

طامیر نے دکھ بھری نظروں سے اپنے دوست کو دیکھا تھا۔

"اس لڑکے کو ڈھونڈو گے کیسے۔۔۔؟" بڑی دیر بعد اس نے پوچھا۔

"جب وہ سیرین سے ملنے آئے گا تب۔۔۔"

شہرام سب کچھ پلان کرکے بیٹھا تھا۔ اس بات نے طامیر کو مزید دکھی کر دیا۔



روشنی کی ایک لمبی تکونی لکیر تھی جو سنگ برج سیناں کی تختی کے اوپر بچھ کر ساکن تھی۔ بابا زلاری اسی روشنی کی لکیر کو دیکھ کر ٹھٹک کر رو کے تھے۔ شاید ملازم آج اندر ریسٹورنٹ کی لائٹس کو بند کرنا بھول گئے تھے، لیکن پھر شٹر کو دیکھ کر وہ مزید پریشان ہو گئے تھے۔

شٹر کے دونوں طرف کے تالے غائب تھے۔ زنشوسیہ کے ہوتے ہوئے کوئی ملازم اتنی بڑی غلطی کیسے کر سکتا ہے ارحیر ایک پرامن علاقہ تھا چوری چکاری کا زیادہ ڈر نہیں تھا، لیکن احتیاط میں تو کسی بھی صورت کوتاہی نہیں ہونی چاہیے۔



دوپہر کو ریسٹورنٹ کے تالے کھولتے وقت تالوں کو شٹر کے آہنی کنڈوں میں اٹکا دیا جاتا تھا۔ رات گئے جب ریسٹورنٹ بند ہوتا تو شٹر کے ساتھ تالے بھی واپس نیچے آجاتے تھے۔ اس طرح تالا لگانے میں چوک چاہ کر بھی نہیں ہو سکتی تھی۔

تو کیا اندر چور تھے؟

دیوار کے ساتھ جڑ کر انہوں نے شٹر کے ساتھ کان لگا دیے۔

کچھ مبہم سی آوازیں تھیں۔ اندر ہی کہیں سے آتی ہوئی پر جو بھی گفتگو ہو رہی تھی بہت غصے اور تیزی سے ہو رہی تھی۔ بڑی دیر تک وہ گفتگو کی نوعیت کو سمجھ نہ پائے۔ پھر انہوں نے ایک آواز کو پہچان لیا تھا۔

وہ شہرام کی آواز تھی۔ تب گفتگو کی نوعیت بھی ان کی سمجھ میں آنے لگی۔

ہلکے سے شٹر کے کنڈے پر ہاتھ ڈال کر انہوں نے اسے اوپر اٹھا ڈالا۔

اسٹور روم کا دروازہ کھلا ہوا تھا۔ شہرام اور طامیر کی آوازیں وہاں سے ہی آرہی تھیں۔ اندر جانے سے پہلے وہ سب کچھ جان لینا چاہتے تھے۔

طامیر کرسی پر جھکا بیٹھا تھا اور شہرام زمین پر پڑی "سان" پر کوئی پرانا خنجر تیز کرنے میں مصروف تھا۔

"تو تم انہیں قتل کرنا چاہتے ہو؟" ایک آہنگ نرمی سے بابا زلاری نے پوچھا۔ دونوں نے چونک کر بابا زلاری کو دیکھا۔ شہرام کے کام کرتے ہاتھ رک گئے تھے اور اس کی جھکی آنکھیں اٹھ کر دوبارہ مزید نیچے تک جھک گئی تھیں۔

"بولو۔۔۔ تم انہیں قتل کرنا چاہتے ہو۔۔۔ تم قاتل بننے جا رہے ہو۔"

شہرام کچھ نہیں بولا تھا اور طامیر اپنے اندر نظریں چار کرنے کی ہمت نہیں پاتا تھا۔

"جو لفظ تمہیں اتنی شرم دلا رہا ہے۔ اتنا ہیبت ناک ہے کہ تم اس کی تصدیق بھی نہیں کر پا رہے۔۔۔ وہ عمل

تم کیونکر کر گزرو گے؟"

"ہاں' انہوں نے مجھے دکھ دیا ہے۔۔۔ میری زندگی کا سب سے بڑا غم دیا ہے۔۔۔ مجھے اس جنون میں مبتلا کرنے والے وہ دونوں ہیں۔۔۔ میں اکیلا اس آگ میں جلنا نہیں چاہتا۔۔۔ مجھے راکھ کے ڈھیر میں دھنسا کر وہ دونوں خوش نہیں رہ سکتے۔۔۔ میں ان سے ان کی ہر خوشی چھین لوں گا۔۔۔ میں دونوں کو ختم کردوں گا۔"

شہرام نے تیزی سے کہا تھا' لیکن اس کے ہاتھ گزشتہ کام پورا کرنے کے لیے حرکت نہ کرسکے تھے۔

بابا زلاری اور طامیر نے بے ارادہ ایک دوجے کی طرف دیکھا تھا۔ دونوں دکھ کی وہ کیفیت محسوس کررہے تھے جو کسی اپنے کی اذیت پر آنکھوں میں نجانے کہاں سے اتر آتی ہے۔

"تم ہو نہار تھے۔۔۔ مجھے دکھ ہوا کہ تم بھی فریبی جذبوں کے پجاری نکلے۔۔۔ کیا اس طرح تمہارے دل کو قرار آجائے گا؟"

"پتا نہیں۔۔۔ لیکن اس بے قراری سے بہت بہتر کہ میں آنے والے وقت کے قرار کو حاصل کرنے کے لیے اپنی سوچ پر عمل درآمد کرگزروں۔"

"حالانکہ وہ قرار سراسر شک پر مبنی ہے۔"

"آپ میں اور ہم میں یہ ہی تو فرق ہے بابا۔۔۔ آپ کی تعلیم اس قدر مستند ہے کہ ہماری اسناد اس کے آگے خود بخود ہی رد ہوجاتی ہیں۔ بہتر ہے آپ مجھے جاہل ہی رہنے دیں۔" شہرام تلخی سے بولا تھا۔

"اور اگر پھر بھی تم مطمئن نہ ہوئے تو؟"

"تو میں۔۔۔ میں خود کو ختم کرلوں گا۔"

"تمہاری چھٹیاں کل ختم ہوجائیں گی۔۔۔ تم امریکا واپس چلے جاؤ۔۔۔ وہاں جاکر سکون سے سوچو۔۔۔ یقیناً وقت گزرنے کے ساتھ تم اپنی آج کی سوچ پر پچھتاؤ گے۔۔۔ تمہاری ماں کی حالت بھی مجھ سے دیکھی نہیں جاتی۔۔۔ اس نے اب "سلی" کہنے پر چڑنا بھی بند کردیا ہے۔۔۔ وہ تمہارا دکھ نہیں دیکھ سکتی اور میں غم زدہ حالت میں اس کو۔۔۔ اس کے کباب بھی اب جلنے لگے ہیں۔ اس کا بیس سال کا تجربہ رائیگاں ہورہا ہے۔ ان میں اب کوئی خوشبو نہیں آتی۔۔۔ آنسوؤں کی نمی کا گمان غالب رہتا ہے۔۔۔ کسٹمرز شکایت کرتے ہیں تو وہ آگے سے رونے لگتی ہے۔۔۔ اس کے بس میں تمہارے لیے کرنے کو کچھ ہوتا تو وہ ضرور کرگزرتی۔۔۔ وہ سیرین کو غلام کی حیثیت سے خرید لیتی۔۔۔ چاہے۔۔۔ چاہے بدلے میں ساری زندگی خود اس کی غلام بن جاتی' لیکن افسوس یہ دل کے رجحان کسی کے کہنے سے نہیں بدلتے۔۔۔ ان پر ازل سے اللہ ہی غالب رہا ہے۔ اس لیے ہمارے اور تمہارے لیے یہ ہی بہتر ہوگا کہ تم کل واپس چلے جاؤ۔۔۔ جو بے وفا ہے اس کے لیے اپنی زندگی اپنا کیریئر داؤ پر مت لگاؤ۔"

ان سب باتوں کا شہرام پر الٹا ہی اثر ہوا تھا۔

"آپ کے لیے یہ سب کہنا آسان ہے بابا۔۔۔ کیونکہ آپ کی زندگی میں اماں زیتو یہ جیسی خاتون رہی ہیں' جنہوں نے ہمیشہ ہر مشکل کو آپ تک پہنچنے سے پہلے خود پر سہا ہے۔۔۔ آپ پر ہر مشکل۔۔۔ ہر غم چھن کر پہنچا ہے بابا۔ اس لیے آپ میرے غم کا اندازہ بھی نہیں لگا سکتے۔۔۔ میرا دل درد سے پھٹا جارہا ہے اور آپ چاہتے ہیں کہ میں یہاں سے چلا جاؤں۔۔۔ کیا آپ ایک بیٹے کا پاگل ہوجانا برداشت کرپائیں گے۔۔۔ بولیے۔۔۔ بولیے بابا۔"

"تم پاگل نہیں ہوگے۔۔۔ محبت میں سیاہ چوغہ پہن لینا آسان نہیں ہوتا۔ یہ پہن بھی لو تو نبھانا مشکل ہوجاتا ہے۔"

"آپ کہتے تھے ناکہ عورت سلی ہے۔ چھوٹے وار کرنے والی اور مرد سان ہوتا ہے پھر مجھے مرد بننے دیں بابا۔۔۔ مجھے بڑا وار کرنے دیں۔" شہرام کی آنکھوں میں نمی بھر گئی تھی۔

اب بابا زلاری کچھ نہیں بولے تھے۔ شہرام کی آنکھوں کی نمی دیکھ کر ان کی اپنی آنکھوں میں آنسو تیرنے لگے تھے۔ طامیر بھی زمین پر بچھی جاجم کے جال کو کھوجنے لگا تھا۔

پھر بابا زلاری بھی شہرام کے ساتھ زمین پر بیٹھ گئے اور خنجر کو انہوں نے شہرام کے ہاتھ سے لے لیا۔

"کیا تم اتنے بہادر ہو؟" خنجر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے انہوں نے پوچھا تھا۔ "بدلہ تمہاری سرشت میں شامل نہیں ہے شہرام... تمہیں تو گلہریوں جن سے تم اتنی نفرت کرتے ہو ان پر بھی ترس آجاتا ہے۔"

"اب میں وہ بزدل شہرام نہیں رہا۔" وہ دو ٹوک گویا ہوا۔ بابا زلاری کی مداخلت اسے اب بری لگنے لگی تھی۔

"بے خوفی بعض اوقات بے ضمیر بھی کر دیتی ہے... یہ بڑی تشویش ناک حالت ہوتی ہے۔ پھر اب تو میں بھی تمہاری اس بے خوفی کو دیکھنا چاہوں گا۔ تمہاری ہمت اور جرات کو پرکھنا چاہوں گا۔"

خنجر کو ٹیڑھا کر کے بابا زلاری نے اس کی دونوں طرف کی دھار کو باری باری انگلی کی پور سے چھو کر جانچا تھا اور پھر شہرام کو واپس پکڑایا تھا۔

"اس طرف سے دھار کو تھوڑا اور تیز کرو شہرام... کسی اپنے پیارے کے سینے میں خنجر اتارنے کے لیے ہمارا جنون صرف چند لمحوں کا ہی ہوتا ہے... اگر تم نے اس طرح عجلت میں کام کیا تو وہ بھی تڑپتے رہیں گے اور تم بھی... بہتر ہے کہ کوئی ایک تو تسلی حاصل کرے۔"

بابا زلاری نے بڑے پتے کی بات بتائی تھی اور سان پر خنجر کی رگڑ کی آواز دوبارہ پھیلنے لگی تھی۔



تہہ خانے کی دیواریں کچھ مزید تنگ ہو گئی تھیں۔ اور چھت اور فرش نے آپس میں مل جانے کی ٹھان لی تھی۔ ایسے میں حیفہ مام کی آواز اس کھنکھناتے سکے کی مانند تھی جو کسی دھاتی ڈبے میں اندر ہی اندر کہیں بجتا چلا جا رہا ہو۔

"مجھ سے وعدہ کرو بیانکا... تم ایسا ہرگز نہیں کرو گی۔"

حیفہ مام نے اپنی کھانسی ضبط کر کے رکاوٹ اور لرزتی آواز میں کہا تھا۔ یہ جملہ بولنے کے لیے انہیں اپنی بہت سی قوتوں کو یکجا کرنا پڑا تھا۔ جیسے اس ننھے سے تہہ خانے میں ایک جگہ بیٹھے رہنے کے باوجود بھی ان کے پیروں پر چھالے پڑ کر درد کرنے لگے ہوں۔

"چاہے کچھ بھی ہو جائے... میری جان ہی کیوں نہ چلی جائے... تم ان لوگوں کو ایک پینی بھی نہیں دو گی۔"

رک کر حیفہ مام نے اپنا سانس درست کیا۔ دوبارہ بولنے میں انہیں کئی زمانے بیت گئے۔

"یہ سب الیاس نے صرف محنت سے نہیں بنایا... ان ساری چیزوں میں اس کے ہاتھوں کی خوشبو رچی بسی ہوئی ہے۔ میں ان چیزوں کو کبھی ان کے ناپاک ہاتھوں میں جاتے ہوئے برداشت نہیں کر پاؤں گی۔" اب حیفہ مام باقاعدہ بے قاعدہ طریقے سے رونے لگی تھیں۔

"وعدہ کرو بیانکا تم ایسا کچھ بھی ہرگز نہیں کرو گی... ایسی سوچ کو بھی گناہ سمجھو گی۔ یہ لوگ شیطانی حربے آزما رہے ہیں ان کو آزمانے دو... یہ مزید کیا کریں گے... کیا تمہیں اور مجھے قتل کر دیں گے... کسی کو قتل کرنے کے لیے بڑی ہمت چاہیے اور یہ لوگ اتنے ہی بزدل ہیں۔"

وہ خاموشی سے اور بھیگی آنکھوں سے حیفہ مام کی باتیں سنتی رہی۔ اس نے حیفہ مام کی غلط فہمی دور کرنے کی کوشش نہیں کی تھی کہ یہ لوگ کس حد تک نڈر اور جرات مند ہیں اور یہ کہ ان کی بہادری گناہ کے درجوں پر فائز ہو چکی ہے۔

سردی دن بدن بڑھنے لگی تھی۔ موسم میں ایک دم سے ہی شدت آتی جا رہی تھی۔ پہاڑی علاقوں پر برف باری کا آغاز ہو چکا تھا۔

اس صبح جب پہلے زینے پر کھانا رکھا گیا تو بیانکا نے تقریباً چیخ کر اور التجا آمیز لہجے میں مزید کمبلوں کا مطالبہ کیا تھا۔ اسے خود کی تو کوئی پروا نہیں تھی لیکن حیفہ مام روز بروز کمزور ہوتی جا رہی تھیں اور چھال اترے سفیدے کی طرح سفید... ایک ایک لحاف ان دونوں کے لیے ناکافی تھا۔ وہ دونوں لحاف اکٹھے بھی جوڑ کر

سوتی تب بھی سردی 'کپکپاہٹ رکنے کا نام نہیں لیتی تھی۔ ان کی جھریوں زدہ نحیف آنکھوں میں کاجل کی کالی دھار سلوٹوں میں بٹ گئی تھی۔

پندرہ دنوں کے گزرتے وقت نے ہر آس کو ختم کردیا تھا۔

دوپہر کے وقت جب پھر کھانا رکھا گیا تو بیانکا نے دوبارہ کمبلوں کا مطالبہ کیا۔

اور رات کے کھانے پر اسے جواب مل گیا۔

کسی طرح کی امید رکھنا عبث تھی... ہاں ٹھیک کہا تھا ان لوگوں نے کہ وہ کسی فائیو اسٹار ہوٹل میں قیام نہیں کررہیں۔ وہ ان دونوں کو جب چاہے ختم کرسکتے ہیں۔"

پھر ساری رات حیفہ مام کی بندش زدہ کھانسی سنتے رہنے کے بعد اس نے دل کڑا کرکے رات ہی رات میں ایک فیصلہ کرلیا تھا۔

"مام کو میڈیسن کی ضرورت ہے۔" اس نے دروازے کی چکنی ہٹی ہوئی درز سے منہ لگا کر کہا تھا۔ تختی دوبارہ لگانے والے ہاتھ تھوڑی دیر کو رکے تھے۔

"ان کی طبیعت بہت خراب ہو رہی ہے۔"

اپنی بات پر توجہ دیے جانے پر وہ مزید جوش سے چلائی۔ اب کے رکے ہوئے ہاتھ تختی کو دوبارہ چوکھٹے میں لگانے لگے تھے۔

"میں ایک بڑی رقم دینے کے لیے تیار ہوں۔"

اس نے آخری ہتھیار چلایا۔ رات ہی اس نے یہ فیصلہ کرلیا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ وہ ایک بڑی رقم ان سب کے منہ پر دے مارے گی اور وہ کتوں کی طرح اس کی پھینکی ہڈی پر قناعت کرلیں گے۔ دروازہ کھول کر اسے باہر بلایا گیا تھا۔

بڑے دنوں بعد... جیسے ایک عرصے کے بعد وہ تازہ کھلی فضا میں آئی تھی۔

حیفہ مام تہہ خانے میں بند نہ ہوتیں تو وہ کسی بھی طرح یہاں سے بھاگ جانے میں کامیاب ہوجاتی چاہے اسے ان پانچوں کو قتل ہی کیوں نہ کرنا پڑتا۔

"تم اتنی بے وقوف نہیں ہو جتنی تمہاری ماں... تم یقیناً" سمجھتی ہو کہ بھائی زندہ ہوں تو مرے ہوئے بھائی کی دولت پر ان بھائیوں کا حق زیادہ ہوتا ہے۔" تایا غفار نے کہا تھا۔

"مام کی طبیعت خراب ہے... انہیں ڈاکٹر کے پاس جانے کی ضرورت ہے۔" وہ ان پانچوں کے ہجوم میں گھری صوفے پر بیٹھی لاحاصل مطالبہ کررہی تھی۔

"یہ اب تم پر منحصر ہے کہ تم ساری صورت حال کو کس رخ پر موڑتی ہو۔" تایا غفار نے کاغذات نکال کر ایک بار پھر اس کے آگے رکھے تھے۔

"میں ایک بڑی رقم دے سکتی ہوں' لیکن میں ان کاغذات پر سائن نہیں کروں گی۔"

"بے وقوفی کروگی..."

"ایک جوتی ماریے اس کے منہ پر' کیسے نہیں مانے گی یہ..." چاچی فیروزہ نے کہا تھا۔

"اپنی ماں پر گئی ہے... ڈھیٹ' کمینی' مکار' حرافہ..." تائی شہناز بھی بولی تھیں۔ انہیں حیفہ سے سالوں کی خار تھی۔

"ڈھیٹ' کمینی' مکار' حرافہ..." اسے یہ چاروں وصف خود میں اور اپنی مام میں ڈھونڈنے سے بھی نظر نہیں آتے تھے۔

"ہم تم پر کوئی ظلم نہیں کررہے..."

وہی پرانی بات... پتھرائی آنکھوں والے اندھے لوگ...

بیانکا غم سے ان کی طرف دیکھنے لگی۔

"تمہارے پاس حیفہ کا اپارٹمنٹ اور بینک بیلنس..."

"بس کیجئے بھائی صاحب... بہت سمجھالیا اس حرافہ کو۔"

چچا جلال نے تایا غفار سے کہا تھا۔ پھر انہوں نے بیانکا کے بال پکڑ کر اسے جیسے نیند سے جگایا تھا۔ اس اچانک حملے کے لیے وہ تیار نہیں تھی۔ ایک کراہ اس کے حلق سے نکلی۔

"حرام زادی کرو دستخط۔" وہ تکبر سے چلائے تھے۔

"حرام زادی..." وہ اس لفظ کا مطلب نہیں جانتی

تھی ورنہ اسی وقت مر جانے کو ترجیح دیتی۔

"نہیں کروں گی۔" وہ اپنے بال چھڑانے کے لیے مزاحمت کرنے لگی۔

"تیل چھڑک کر آگ لگا دو اس کو اور اس کی ماں کو بھی۔" شہناز نے کہا۔

"آخری بار پوچھ رہا ہوں۔ یہاں سائن کرو گی یا واپس نیچے جاؤ گی۔"

احمد آگے بڑھ کر اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر پوچھنے لگا تھا۔ قدرت کے نظام میں اس کے انجام کو دیکھ کر ایک استہزائیہ مسکراہٹ بیانکا کے لبوں پر آگئی تھی۔ احمد نے اپنی دانست میں اس مسکراہٹ کو انکار سمجھا تھا۔ بالکل صحیح سمجھا تھا۔

"پھر مرو اپنی ماں کے ساتھ۔"

ایک جھٹکے سے اٹھ کر اس نے بیانکا کے بال پکڑے تھے۔ پھر گھسیٹتا ہوا واپس تہہ خانے پر لایا تھا اور سیڑھی سے نیچے لڑھکا دیا تھا۔ ایک بار پھر تعفن زدہ تہہ خانے کی فضا نے اس کا دم گھونٹ دیا تھا۔

فٹ بال کی طرح سیڑھیوں سے لڑھک کر گرتے ہوئے وہ نیچے جا کر ساکت ہو گئی تھی۔ مام نے جلدی سے آگے بڑھ کر اسے سنبھالا تھا۔ پھر دونوں ایک دوجے کے گلے لگ کر رونے لگی تھیں۔

"تم نے ایسا کیوں کیا بیانکا۔ جو لوگ خود ہاتھوں میں کاسہ لیے ہوئے ہوں وہ کسی دوسرے کی التجا کب سنیں گے۔ تمہیں میرے علاج کی بھیک نہیں مانگنی چاہیے تھی۔ ابھی میں اتنی بھی کمزور نہیں ہوئی۔"

بڑی دیر تک روتے رہنے کے بعد حیفہ مام نے اس سے کہا تھا۔ ہمت نہیں ہارنا میری بچی۔ گھبرانا نہیں ہے۔ ورنہ تمہارے ڈیڈ الیاس کی روح برا مان جائے گی۔"

"مجھے اپنے سے زیادہ آپ کی فکر ہے مام۔" وہ مزید رونے لگی۔

"میری فکر نہ کرو میری بچی۔ میں ٹھیک ہوں۔ لیکن تم ایسا کرنے کا دوبارہ نہ سوچنا۔ میں مر کر بھی ایسا نہیں ہونے دوں گی۔"

حیفہ مام کے ان الفاظ نے بیانکا کے اندر ایک نئی ہمت اور طاقت پیدا کی تھی۔ آنسو خشک کر کے وہ ایک نئے عزم سے سوچنے لگی تھی۔

اگلے دن صبح اس کے سارے عزائم رخصت ہو گئے تھے۔

ساری رات بیانکا جاگتی رہی تھی اور حیفہ مام بھی۔ کھانسی کو ضبط کرتے کرتے جب وہ نڈھال ہو جاتی تھیں تو اپنا منہ لحاف کے اندر تک لے جاتی تھیں۔

پھر جب صبح کی پہلی کرنیں تہہ خانے کے اندر اترنے لگیں تو ایک منظر نے بیانکا کا سارا وجود تاریک کر دیا تھا۔

حیفہ مام کا لحاف خون آلود تھا۔

وہ دیوانہ وار دروازے کی طرف بھاگی تھی۔ اور دونوں ہاتھوں سے دروازہ بجاتے ہوئے وہ پوری جان لگا کر چلائی تھی۔

"میں سائن کرنے کے لیے تیار ہوں۔ میں سائن کرنے کے لیے تیار ہوں۔"

اسے زیادہ دیر تک چلانا نہیں پڑا تھا۔ دروازہ تھوڑی دیر بعد ہی کھل گیا تھا۔

وہ رات حاملہ تھی۔ ان گنت اندھیروں سے۔

اماں زیتوبیہ نے اسے منع کیا تھا کہ وہ آج کی رات گھر سے باہر نہ نکلے۔ وہ ہر روز صرف آج کی رات پر خاص تاکید کیا کرتی تھیں۔ شہرام جانتا تھا کہ یہ آج کی رات کل بھی آئے گی۔ وہ بہانے بہانے کی گئی ان تاکیدوں کو بھلا اب کہاں سننے والا تھا۔

اس کی چھٹیاں ختم ہوئے کافی دن گزر چکے تھے۔ لیکن وہ واپسی کا فی الحال کوئی ارادہ نہیں رکھتا تھا۔ گزشتہ کافی دنوں سے اس کی سرگرمیاں بھی بڑی حد تک پر اسرار ہو گئی تھیں یا کم از کم اماں زیتوبیہ کو ایسا ہی لگا تھا۔ اس کے ہر دفعہ رات گئے گھر واپس آنے پر بابا زلاری کی نظروں سے ایک ہی سوال عیاں ہوتا تھا۔

"تو ہو گئی تسلی؟"

اور شہرام کی آنکھوں میں دہکتے خونی گلابوں کو دیکھتے

ہوئے انہیں جیسے خود ہی جواب مل جاتا تھا۔
"نہیں ... ابھی نہیں ... ورنہ ان روشن آنکھوں سے جھلکتی بدلے کی آگ بجھ چکی ہوتی۔"
ان دس دنوں میں وہ رات دن سیرین کے گھر کے باہر پہرہ دیتا رہا تھا۔
دروازے کے بند کواڑ آج بھی اس کی نظروں کے سامنے تھے۔ ان دس دنوں میں نہ تو کوئی وہاں اپنے نقب کی یاد تازہ کرنے آیا تھا اور نہ ہی سیرین کسی سے ملنے کہیں باہر گئی تھیں۔ شہرام کو اب بے زاری ہونے لگی تھی۔ لیکن اسے اپنے دل کی بے چینی کو ختم کرنے کے لیے مستقل مزاجی سے کام لینا تھا۔
ہوا کی خنکی اس کے بھاری کوٹ کی نہ جانے کس درز سے اندر آکر اسے سن کر رہی تھی۔ اس کے اس کوٹ کی اندرونی جیب کے اندر صیقل کیا ہوا خنجر بھی موجود تھا جس کی ٹھنڈی سطح پر شہرام کے ہاتھ بار بار ٹکراتے تھے۔
اس کے شکوک و شبہات بھی کچھ کچھ اس خنجر کی طرح ہی ٹھنڈے ہو گئے تھے۔ وہ سوچنے لگا تھا کہ شاید سیرین کی زندگی میں کوئی نہ ہو اور اس نے اپنی ہی کسی ذہنی سوچ کے تحت شہرام کو چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا ہو۔
شہرام نے سر اٹھا کر چاند کو دیکھا... چاند اور اس کا سر اوس سے تر تھا چودھویں کا چاند صنوبر کے درختوں کی کالی بھیانک شاخوں سے جھلکتا پوری آب و تاب سے چمک رہا تھا۔ اوس اور خنکی کے باعث اس پر غنودگی اور تھکن طاری ہونے لگی تھی۔ وہ اس کھیل سے تنگ آنے لگا تھا۔
طامیر نے اسے صرف اتنا ہی بتایا تھا کہ وہ جو کوئی بھی ہے رات کے اندھیرے میں سیرین سے ملنے آتا ہے۔ اور وہ سام (زہر دینے والا) ان دس دنوں میں ایک بار بھی نہیں آیا تھا۔
شہرام آج رات بھی ناکام و نامراد ہو کر واپس گھر جانے کے ارادے باندھنے لگا تھا۔ تب ہی دو عمل ایک ساتھ ہوئے تھے۔
چاند گرہن کے شکم میں داخل ہونے لگا تھا۔
اور دلکی چال سے آتے سرسراتے قدموں کی چاپ شہرام کے کانوں میں پڑنے لگی تھی۔
خشک گھاس اور اکڑے پتوں سے ڈھکی پگڈنڈی پر کوئی بڑے سبج سبج کر قدم رکھ رہا تھا۔ اور مردہ پتے ایک چور کی آمد کا اعلان چیخ چیخ کر کر رہے تھے۔ شاید وہ سوکھے پتے مر کر بھی ارجیر کی پرامن سرزمین سے باوفا تھے۔ اور اس نقب زنی کی واردات کے کسی صورت طرف دار نہیں بن پا رہے تھے۔
شہرام کو ایک ایک پیڑ چلاتے ہوئے محسوس ہوا۔ درختوں، شاخوں، پتھروں، پانی کے قطروں پر کسی نے جیسے اسے اشارہ دیا۔" وہ آ رہا ہے... وہ، تمہارا مجرم..."
پھر رفتہ رفتہ قدموں کی سرسراہٹ قریب آنے لگی۔ اندھیرے سے نترا ایک انسانی ہیولا اسے دکھائی دیا۔
گرہن رفتہ رفتہ بڑھنے لگا تھا وہ انسانی ہیولا شہرام کی نظروں کے مدمقابل سیرین کے گھر کے دروازے کے سامنے تک گیا۔ شہرام نے اپنے جسم کا بال بال کھڑا ہوتا ہوا محسوس کیا تھا۔
شجر صفت گہرے سائے نے بند چوبی دروازے پر دستک دی تھی۔ ایک، دو... تین بار... خاص انداز سے...
کوٹ کے اندر موجود خنجر پر شہرام کی گرفت مضبوط ہو گئی۔ لیکن اس کا دل کسی صورت مضبوط نہیں ہو تا تھا۔
گرہن مکمل ہو گیا اور سیرین کے گھر کا دروازہ کھل گیا۔
دو انسانی جسم جن میں ایک مرد تھا اور دوسری عورت، چند لمحے ایک دوجے کو دیکھتے رہنے کے بعد کل دار گڈوں کی طرح ایک دوجے سے دیوانہ وار لپٹے تھے۔
شہرام کو اپنا سانس درست کرنے میں جیسے ایک صدی بیت گئی تھی۔ سیرین اکیلی نہیں رہی تھی اس کی زندگی میں واقعی کوئی اور آ چکا تھا۔ اس بات پر ایمان

کھانسنا بھی شروع کردیا تھا۔
وہ ایسے کیسے مرسکتی ہے؟ وہ ایسے کیوں مرے؟
تاکہ اس کے دشمن ہر لحاظ سے مطمئن ہوجائیں؟
نہیں، وہ اپنی آخری سانس... اپنے خون کے آخری قطرے تک ان سے بدلہ لینے کی کوشش کرتی رہے گی۔
مجھے اس اندھیرے ماضی کو یاد رکھنا ہے۔ اس اندھیرے میں ایک چیز چمکتی تھی... حیفضہ مام کی آنکھوں میں آئے آنسو... جن کی یاد مجھے آگ کی طرح جھلساتی ہے... مجھے اس آگ کی آبیاری کرنی ہے... دنوں سالوں کے گزرنے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا... صدیوں کی لگاتار بارش بھی اس آگ کو ٹھنڈا نہیں کرپائے گی۔ یہاں تک کہ یہ آگ ایک تناور درخت بن جائے گی۔ ایک زہریلا درخت... پھر اس درخت پر ایک سیب اگے گا اور وہ زہریلا سیب گناہ گاروں کو چکھنا پڑے گا۔



ایک نارنجی خط نے ورق آفتاب کے تار کو کھینچ کر پورے آسمان کی وسعت پر پھیلا دیا تھا۔ مکمش سے بجے آسمان میں سہ پہر کے ارغوانی رنگ تحلیل تھے اور سیلاب نور میں ڈوبے ہوئے محل طوفانی روشن سراپے اوڑھے ہوئے تھے۔
دونوں خاموش ہوچکے تھے۔ اتنا سب کچھ بتا دیا گیا تھا کہ مزید کہنے کو الفاظ نہ ملتے تھے۔
"پھر یہ اس نے تمہیں واپس کردیا؟" بیانکا نے شہرام سے پوچھا تھا۔ خود اپنا ہی دھیان بدلنے کے لیے اس کے گلے پر لٹکے تعویذ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اور آنکھوں کی نمی کو انگلی کی پور سے صاف کرلینے کے بعد...
"نہیں، واپس نہیں کیا... بلکہ میرے منہ پر دے مارا..." خنجر کی دھار کی طرح کے تیز لہجے میں شہرام بولا تھا۔
"تو تم نے پھر یہ خود کیوں پہن لیا؟"

"اب میں صرف اپنے آپ سے محبت کروں گا یہ عہد کرنے کے بعد... میں نے اسے خود پہن لیا۔ میں اپنا محبوب خود ہوں۔ میں عاشق ہوں تو صرف اپنی ذات پر، فدا ہوں تو صرف اپنی زندگی پر۔"
شہرام کی بات کو سنتے ہوئے بیانکا نے اس کے کرخت چہرے کو دیکھا تھا۔
"جب ہمارے ساتھ کچھ برا ہوتا ہے تو ہم اپنی زندگی کے نئے عہد ضرور کرتے ہیں۔"
"کرنے بھی چاہئیں... کیا تم نے بھی خود سے کوئی عہد کر رکھے ہیں؟"
"ہاں... بہت سارے..."
"کیا... کیا میں جان سکتا ہوں۔"
"یہ ہی کہ انتقام کی آگ کو سب کچھ خاک ہوجانے سے پہلے راکھ نہ ہونے دوں گی۔"
شہرام چونک کر ایک ٹک بیانکا کی طرف دیکھتا رہ گیا تھا۔ اسے اس پتھر چہرے سے خوف سا آنے لگا تھا۔ جو ایک دم ہی اس کے معصوم چہرے پر پنجے گاڑے محسوس ہوا تھا۔
"تم نے عہد نہیں کیا... تم نے خود کو اذیت دینے کا سامان اکٹھا کرلیا ہے۔" بیانکا نے عجیب سی نظروں سے شہرام کی طرف دیکھا تھا۔ ان نظروں میں ایک قہر سا دبا ہوا تھا۔
"بابا زلاری تمہیں نہیں سمجھا سکے تھے اور تم مجھے نہیں سمجھا سکتے۔" شہرام لاجواب ہوگیا تھا۔
"میں صرف اتنا کہہ رہا ہوں کہ..."
"اب چلیں... کافی دیر ہوگئی ہے۔" بیانکا نے شہرام کی بات کاٹی تھی۔ اس کا صاف مطلب تھا کہ وہ اس موضوع پر مزید بات کرنے کا ارادہ نہیں رکھتی۔
"ہاں... چلو..."
دونوں اکٹھے اٹھے تھے۔ دہکتی سہ پہر میں شام کی جوت جاگنے لگی تھی۔ ادھ کھلی کلیاں واپس بند ہونے لگی تھیں اور بھینی خوشبو میں حبس کا بے جا عمل دخل شروع ہوچکا تھا۔
وکٹورین طرز کے بنے آہنی گیٹ کی طرف بڑھتے

ہوئے شہرام ایک دم سے بیانکا کے آگے آیا تھا۔
"تم نے یہ تو بتایا نہیں کہ تم بدلہ لو گی کیسے؟؟"
"ایک وکیل ہے... مجھے امید ہے کہ میں اسے اپنا مقدمہ لڑنے کے لیے راضی کرلوں گی۔ وہ راضی ہو گیا تو مسئلہ صرف اس کی فیس کا رہ جائے گا۔ فیس کے معاملے میں اس کے اصول دوسروں سے مختلف ہیں۔ میں اس کی فیس کے پیسے ہی اکٹھے کر رہی ہوں۔ میرا میش اپ ہٹ ہو گیا تو یہ کام جلد ہی ہو جائے گا۔"
پارک کے دروازے سے نکل کر دونوں ٹیکسی اسٹینڈ کی طرف بڑھنے لگے تھے۔ سرد ہوا کے باعث پارک کا رش ختم ہو چکا تھا۔ سناٹے میں بیانکا کی ہیل کی آواز گونجنے لگی تھی۔
"میں تمہاری کامیابی کے لیے دعاگو رہوں گا۔" شہرام نے کہا تو بیانکا نے مسکرا کر شہرام کی طرف دیکھا تھا۔
"ہفتے کی رات کو کلب آؤ گے نا... وہ میش اپ کے ریلیز ہونے کا دن ہے۔" ٹیکسی کے اندر بیٹھتے ہوئے بیانکا نے پوچھا تھا۔
"ہاں... ضرور... کیوں نہیں... تمہاری زندگی کا انتہائی اہم دن ہے... میں بھلا اسے کیسے مس کر سکتا ہوں۔"
"تب تک شیو مت کرنا۔" بیانکا نے سنجیدہ لہجے میں عجیب سی بات کی تھی۔
"کیا..." وہ حیران ہوا بڑے معصومانہ انداز سے...
"کیوں..." اور نہ سمجھنے والے انداز سے وہ بیانکا کو دیکھنے لگا۔
بیانکا نے لمحہ بھر کو توقف کیا تھا اور یہ توقف شہرام کو بہت طویل لگا تھا۔
"شاید تمہیں معلوم نہ ہو... تمہاری شیو پر بالوں سے دو دائرے بنتے ہیں... اور... اور یہ تم پر بہت اچھے لگتے ہیں... خدا حافظ۔"
ٹیکسی آگے بڑھ گئی تھی۔ وہ وہی کھڑا ٹیکسی کی پشت کی دور ہوتی روشنی کو دیکھتا رہ گیا تھا۔ پھر بے اختیار ہی اس نے اپنے رخساروں پر ہاتھ پھیر کر اپنی شیو کے بالوں کو محسوس کیا تھا اور مسکراہٹ اس کے لبوں پر آگئی تھی۔ ایک لمبے عرصے کے بعد اس کی مسکراہٹ سے سچائی جھلکی تھی۔



بیانکا نہیں جانتی تھی کہ آسمان پر نظر آتے کبوتروں کے غول میں ایک زاغ آبی (آبی پرندہ) بھی ہے۔
ہفتے کی رات کو کلب کی اینورسری کے دن اس نے اپنا میش اپ ریلیز کیا تھا اور نتیجہ توقع سے بڑھ کر آیا تھا۔
میش اپ پر محنت کی گئی تھی جو اس کے ایک ایک سر سے جھلک رہی تھی۔ ساتھ ہی ویڈیو بھی ریلیز کر دی گئی تھی اور ویڈیو اپنی طرز کی مختلف ویڈیو تھی۔ جس میں میوزک کے ساتھ صرف رنگ بدلتے دکھائے گئے تھے۔ دراصل ایسا صرف کم بجٹ کی وجہ سے کیا گیا تھا اور بیانکا کو یقین بلکہ مجسم یقین تھا کہ اس کے مرتب کیے گئے گانوں اور دھنوں کو عوام کی پذیرائی حاصل کروانے کے لیے کسی اعلا ویڈیو کی ضرورت نہیں ہے۔ جو کچھ وہ اپنے تجربے کی بنا پر اس میش اپ کو دے چکی ہے وہ کسی کو بھی دیوانہ کر دینے کے لیے کافی ہے۔
اس لیے اپنے میش اپ کی سی ڈیز مختلف میوزک کمپنیز کو بھجوا دی تھیں اور سوشل میڈیا پر اس کے میش اپ کو کافی مداح بھی مل چکے تھے۔ یہ سب ایک ہفتے کے اندر اندر ہوا تھا۔
شہرام بھی بیانکا کے لیے خوش تھا۔ کلب کی اینورسری پر میش اپ کی ریلیز سے لے کر وہ ہر نئے پڑاؤ پر بیانکا کے ساتھ ساتھ رہا تھا۔ بیانکا کو بس اب میوزک کمپنیز کی طرف سے ملنے والے ریسپانس کا انتظار تھا۔ آج کل اسے ہر چیز بڑی اچھی اور خوب صورت لگنے لگی تھی۔ ضیاریز (روشنی دینے والا) اس پر مہربان ہو چکا تھا۔ بڑے لمبے عرصے کے بعد اس کی آنکھیں چندھیا رہی تھیں۔
لیکن پھر نہ جانے کیا ہوا۔ روشنی کی دھاروں میں

سیاہی نہ جانے کیسے بھر دی گئی۔ کبوتروں کے غول میں جو ایک زاغ آئی بھی تھا تو رفتہ رفتہ وہ بھی سب کی نظروں میں آنے لگا اور دیکھتے ہی دیکھتے سارا غول زاغ آئی سے بھر گیا اور وہاں صرف ایک کبوتر رہ گیا۔

یہ زاغ آئی برطانیہ سے آیا تھا۔ اسٹار لائٹ کا ہورائزن اسٹار لائٹ تین نوجوان خوب صورت لڑکوں پر مشتمل برطانیہ کا مشہور میوزک بینڈ۔۔۔ انہوں نے اپنا میش اپ ہورائزن جاری کیا تو وہ دیکھتے ہی دیکھتے شہرت کی بلندیوں کو چھونے لگا۔ ایسا عموماً ہوتا ہی ہے کہ ہر طرف لوگ اپنے اپنے کام کو لے کر کوششیں اور محنت کر رہے ہوتے ہیں لیکن بد قسمتی کا عنصر وہاں نمایاں ہوا جب بیانکا کو پتا چلا کہ اسٹار لائٹ کے ہورائزن میں موجود دس گانوں میں چار گانے وہ بھی ہیں جن کا انتخاب بیانکا نے بڑی محنت کے بعد کیا تھا۔

اس کا جو خیال تھا کہ اس کے منتخب کیے گئے گانوں کو لے کر امریکا کا کوئی بھی مخص میش اپ بنانے کا سوچ بھی نہیں سکتا تو یہ خیال درست تھا۔ امریکا میں کسی نے واقعی ایسا نہیں سوچا تھا، لیکن اس کے خیال کی حدود برطانیہ تک نہ جاتی تھیں۔ اسٹار لائٹ امیر ترین گروپ تھا۔ ان کے میوزک کی کوالٹی کا بیانکا کے میش اپ سے بھلا کیا مقابلہ کیا جا سکتا تھا۔ اسپیڈ اجوف قابل لڑکا تھا اور اس کی کمپنی اچھا کام کر رہی تھی، لیکن اسٹار لائٹ کے مقابلے میں وہ ابھی جدوجہد کرنے والی چیونٹی کی حیثیت رکھتی تھی۔ نہ جانے کس زعم، کس امید کے سہارے، بیانکا پھر بھی پر امید رہی۔

ہورائزن (افق) دیکھتے ہی دیکھتے افق پار کرنے لگا اور بیانکا کا میش اپ ارتھ کوئیک (زلزلہ) دن بدن ریکٹر اسکیل پر اپنی شدت پہلے سے کم ظاہر کرنے لگا۔

لاتعداد میوزک کمپنیز کی طرف سے بھی کوئی جواب نہ آیا۔

ایسا نہیں تھا کہ وہ بری طرح گری تھی۔ بس وہ اچھی طرح اٹھ نہ سکی تھی اور اس دن اس نے اپنی ہار کو تسلیم کر لیا، جب کلب کے منیجر تھامس نے اسے ارتھ کوئیک چلانے کے بجائے ہورائزن چلانے کا کہا۔

شہرام نے ایک طرح سے اسے سمجھانے، دلاسا دینے اور نئی امید دلانے کی کوشش کی تھی، لیکن بیانکا ان دنوں کوئی نصیحت سننے کے موڈ میں نہیں تھی۔ اتنی ساری کوششوں، دعاؤں اور جدوجہد کے بعد وہ پھر سے ہار گئی تھی۔ یہ بات غم کے پہاڑ کی طرح اس کے ذہن پر سوار تھی اور یہ غم کا پہاڑ کسی اور طرف سرکنے کا نام نہیں لے رہا تھا۔

تھامس کی ہورائزن چلانے کی ہدایت والے دن شہرام نے بیانکا کا ایک الگ ہی روپ دیکھا تھا۔ وہ بیانکا کو بہت نرم مزاج سمجھتا تھا۔ نہیں جانتا تھا کہ تہ خانے کی قید نے اس کی ساری نرم مزاجی کو ختم کر کے اس کے اندر تک تلخی اور نفرت بھر دی ہے۔ بیانکا نے تھامس کو اتنی کھری کھری سنائی تھیں کہ شہرام کو شک ہونے لگا تھا کہ دراصل تھامس بے چارہ دونوں کانوں سے بہرہ ہو چکا ہے۔

بیانکا نے بتایا تھا کہ صرف اس کی وجہ سے اس غیر معروف کلب نے ترجمانی کی ہے اور وہ جب چاہے جہاں چاہے جا سکتی ہے۔ اس کلب سے بہت بڑی آفرز ہمیشہ اس کے پاس رہی ہیں۔

تھامس نے دوبارہ اس سے کوئی بات نہیں کی تھی۔ اس کا لہجہ منت بھرا ہو گیا تھا اور بھرپور انداز میں معذرت کرنے کے بعد اس نے بیانکا کو کھلی چھٹی دے دی تھی کہ وہ جس طرح کے گانے اور میش اپ چلانا چاہے چلا سکتی ہے۔ اس پر کسی طرح کی حدود لاگو نہیں ہوں گی۔

لیکن تیر کمان سے نکل چکا تھا۔ منیجر کی بات سے بیانکا نے پورے ملک کے نظریے کو اخذ کر لیا تھا۔ وہ پیچھے رہ گئی اور اسٹار لائٹ کا ہورائزن آگے نکل گیا۔ اس نے بالآخر تسلیم کر لیا۔

اپارٹمنٹ آکر وہ اپنا سر پکڑ کر بیٹھ گئی تھی اور نہ جانے کتنی دیر ایسے ہی بیٹھی رہی تھی۔ اس میش اپ کے لیے اس نے اپنی باقی ماندہ دولت کو بھی خیرباد کر دیا تھا۔ آگ میں جھونک دیا تھا۔

اب وہ صحیح معنوں میں مفلس۔۔۔ بلکہ مفلس تر

ہو گئی تھی۔
باتھ روم کا ٹب اسے شاید ایک بار پھر بلا رہا تھا۔
بند کھڑکی نیچے کی اتھاہ گہرائی دکھا رہی تھی۔
اس نے ایک نظر کھلے دروازے سے نظر آتے ٹب کی سفید اور شفاف سطح کو دیکھا اور پھر بند کھڑکی سے باہر نظر آتی رات کی تاریکی کو۔ اگر اس بار وہ ٹب میں جانے کے بجائے ایک ہی بار میں کھڑکی سے کود جائے تو؟ کھڑے ہو کر وہ گہری نظروں سے کھڑکی کا مشاہدہ کرنے لگی۔ کھڑکی کے شیشے پر اسے اپنا پریشان حال عکس نظر آیا تھا۔ دس انگلیوں نے اس کے بالوں کو بے ترتیب کر دیا تھا۔ اسے اپنا وجود خشک پتوں کی طرح بکھرا ہوا نظر آیا۔ وہ کسی سال خوردہ درخت کی طرح بس گر جانے کو تیار تھی۔ لیکن اس گرنے سے پہلے نہ جانے کہاں سے آتی روشنی کے ایک ننھے سے قطرے نے چکور شیشے کو منور کر دیا۔
اس گھر میں اگر ایک باتھ ٹب تھا تو کیا ہوا۔ اس گھر میں ان گنت آئینے بھی تو تھے۔ آئینے جو کبھی جھوٹ نہیں بولتے۔
اور پھر رات کے دو بجے عجیب بات ہوئی۔
بیانکا نے اپنا سب سے عمدہ لباس زیب تن کیا۔ پھر لباس کی مناسبت سے ہی اس نے جوتے پہنے اور جیولری کا انتخاب بھی اس نے خاص احتیاط سے کیا۔ گھر میں موجود سارے میک اپ کو اس نے کسی ماہر مصور کی طرح خود پر ملا تھا اور رولر سے بالوں میں کرل بھی ڈالے تھے۔
اس ساری تیاری میں دو گھنٹے لگے تھے۔
صبح چار بجے تمام کاموں سے فارغ ہونے کے بعد اس نے کارنس کی لکڑی پر اپنی دونوں ہتھیلیاں جما کر اپنے جسم کا سارا بوجھ وہاں منتقل کیا تھا اور خود کو بڑے مفصل انداز سے دیکھنا شروع کیا تھا۔
لمبی پلکیں۔۔۔ بھرے بھرے ہونٹ۔۔۔ اور گہری سیاہ آنکھیں۔۔۔ اسے اپنے لبنانی ہونے پر ناز ہوا تھا۔
"یہ ہے وہ جام۔۔۔ تو یہ ہے وہ جام۔۔۔ جو بیک وقت شہد بھی ہے اور زہر بھی۔۔۔" خود کو آئینے میں دیکھتے ہوئے اس نے خود سے کہا تھا۔
اور اس رات دو اور حقیقتوں کا ادراک ہوا تھا بیانکا پر۔
ایک تو یہ کہ وہ کسی صورت سالے جریج (مس لبنان) سے کم خوب صورت نہیں ہے دوسری یہ کہ۔۔۔ جتنے پیسے اس نے میش اپ پر لگائے اگر خود پر لگائے ہوتے تو آج اسے اس طرح مایوس نہ ہونا پڑتا۔
ایک بے اختیار۔۔۔ دل فریب سی مسکراہٹ اس کے لبوں پر آئی تھی۔ اس نے اپنی گردن اور چہرے پر لکسو کا اسپرے کیا تھا۔
آج اس کا خود کو بڑی دیر تک دیکھتے رہنے کا ارادہ تھا۔



(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

ایمل رضا

# آغوشِ حُب

وہ دلہن کے لباس میں تھی اور بدحواس سی گاڑی سے اتر کر بھاگتی ہوئی شہرام کے گھر پہنچی تھی۔ اس سے پہلے وہ سینٹرل پارک اور رفالی ریسٹورنٹ میں اسے تلاش کر چکی تھی' وہاں نہیں ملا تو اس کے گھر پر آگئی تھی۔ یہاں بھی اسے مایوسی ہوئی تھی۔ لینڈ لیڈی نے بتایا تھا کہ وہ اپنے ملک البانیہ واپس جا چکا ہے۔

بیانکا شہر کی مقبول ترین ڈی جے تھی۔ بظاہر خوش باش نظر آنے والی بیانکا کی روح میں گہرے زخم تھے جنہیں کوئی نہیں جانتا تھا۔

شہرام اس کے ہوٹل میں آیا اور ایک اتفاقی حادثے میں زخمی ہو گیا' تو اس کے بازو کی ہڈی میں فریکچر آگیا۔

بیانکا شہرام سے پہلی نظر میں متاثر ہو جاتی ہے۔ وہ اسپتال میں اس کے لیے پھول رکھ کر جاتی ہے۔ شہرام جو محبت میں ناکام ہو کر بری طرح شکستہ ہے۔ اس مہربانی پر چونک جاتا ہے۔

بیانکا نے مختلف گانوں کے ردھم سے ایک میش اپ تیار کیا تھا۔ جوزف کا خیال تھا اس میں افسردگی کا رنگ غالب ہے۔ یہ رنگ بیانکا کا اصلی رنگ تھا۔ زندگی نے اس کے ساتھ بھی اچھا سلوک نہیں کیا تھا۔

بیانکا کے والد الیاس احمد پاکستان سے امریکا آئے تھے۔ انہوں نے یہاں محنت کر کے اپنا مقام بنایا پھر لبنان کی حیفہ سے شادی کر لی۔ اب دونوں کی ایک ہی بیٹی تھی۔ بیانکا' ساری جائیداد اس کے نام پر تھی۔

مُکمل ناول



ان کے گلے ہو جاتی ہے۔ الیاس احمد کی اچانک وفات ہو جاتی ہے۔ ان کے گلے

الیاس احمد نے پاکستان سے اپنے بھائیوں کو بھی امریکا بلالیا تھا۔ الیاس احمد کی ساری جائیداد ان کے نام پر ایک سرخ لکیر ہوتی ہے۔

الیاس احمد کی وفات کے بعد ان کے بھائی حیفہ اور بیانکا کو بلا کر کہتے ہیں کہ وہ الیاس احمد کی ساری جائیداد ان کے نام منتقل کردیں۔ ان دونوں کے انکار پر وہ انہیں تہ خانے میں بند کردیتے ہیں۔ بیانکا کا چچازاد احمد میڈیکل کا ریسٹورنٹ ہے۔ بیانکا کو شک ہے کہ وہ انہیں کھانے میں کچھ غلط دوائیں دے رہا ہے۔

شہرام سیرین کو نوٹ کر چاہتا تھا وہ اس کی منگیتر تھی۔ منگنی کے بعد شہرام پڑھنے کے لیے امریکا چلا جاتا ہے۔ جب واپس آتا ہے تو سیرین بدلی ہوئی نظر آتی ہے۔ وہ شادی محبت ہر چیز سے منکر ہو جاتی ہے۔ شہرام کو یقین ہو جاتا ہے کہ اس کے پیچھے کوئی لڑکا ہے۔ وہ اس کا پتا لگا کر اسے مارنے کا تہیہ کرلیا ہے۔

حیفہ اور بیانکا کو اس کے چچاؤں نے تہ خانے میں قید کر رکھا ہے۔ بیانکا کو نشہ آور دوا کھلا کر یونین آفس لے جا کر جائیداد کے کاغذات پر دستخط کروا لیتے ہیں اور بیانکا اپنے پلان کے مطابق کچھ نہیں کرپاتی۔ حیفہ ماں کی خراب حالت دیکھ کر بیانکا دستخط کرنے کی ہامی بھر لیتی ہے۔

وہ اسے بتاتے ہیں کہ حیفہ ماں مرچکی ہیں اور ڈیڈ الیاس کی قبر کے برابر میں دفن ہیں۔ ذہنی اذیت بیانکا سے اس کا ذہنی توازن چھین لیتی ہے۔ وہ ایک ماہ کے علاج کے بعد ہوش میں آتی ہے اور سب سے پہلے کینی سے رابطہ کرتی ہے اور اسے ساری روئیداد سناتی ہے۔

سیرین، شہرام کو بتادیتی ہے کہ وہ کسی اور کو پسند کرتی ہے۔ وہ یہ رشتہ توڑنا چاہتی ہے۔ شہرام کو پتا چلتا ہے کہ "کوئی اور" اس کا اپنا بھائی حسنی ہے۔

بیانکا کینی کے کہنے پر پولیس کی مدد لیتی ہے تو اسے پتا چلتا ہے کہ اس کے چچا کی فیملی وہ گھر بیچ کر کہیں اور چلی گئی ہے۔ بیانکا کے بار بار پوچھنے پر کینی اسے آریز کے بارے میں بتاتی ہے کہ آریز نے اس سے تعلق ختم کردیا ہے اپنے والدین کے کہنے پر کیونکہ بیانکا کا اسٹیٹس اب ان کے برابر نہیں رہا اور پھر کینی کی ہی مدد سے وہ اس کلب کو جوائن کرلیتی ہے۔ D.J (ڈی جے) کے طور پر۔

شہرام بھائی جان لینے کے بعد خودکشی کی کوشش کرتا ہے، لیکن طامیر عین موقع پر پہنچ کر اسے بچالیتا ہے۔ شہرام واپس امریکا آجاتا ہے۔

بیانکا کا میش اپ ریلیز ہوتا ہے لیکن بیانکا کو کامیابی نہیں ملتی۔

## تیسری اور آخری قسط

**کینٹی** اور اس کا باس ایڈون۔ مشہور زمانہ قابل وکیل یہ وہ دو کڑیاں تھیں جو بیانکا کو اپنے مقصد میں کامیابی سے ہم کنار کرسکتی تھیں۔

ایڈون اٹلی نژاد امریکی تھا۔ دس افراد پر مشتمل اس کا خاندان چالیس سال پہلے اٹلی سے مستقل طور پر امریکہ آکر آباد ہوگیا تھا۔ پھر رفتہ رفتہ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ خاندان امریکہ کے ہی مختلف حصوں میں پھیلتا چلا گیا۔ اور نیویارک میں بس ایڈون ہی اکیلا رہ گیا۔

سنہری مونچھوں اور اطالوی خدوخال کا حامل ایڈون بچپن سے ہی تنہائی پسند اور کم گو واقع ہوا تھا۔ اس کی عجیب و غریب طبیعت اس کے والدین کے لیے بچپن سے ہی تشویش کا باعث بنی رہی تھی۔ کھلونوں سے کھیلنے کے بجائے۔ اسے ان کے کل پرزے الگ الگ کرکے رکھنے کا شوق رہا کرتا تھا۔

والدین کی ساری تشویش کسی طور درست بھی ثابت ہوئی تھی۔ وہ خاندان جو پھیلتا پھیلتا امریکہ کے ہی عوام میں رچ بس گیا تھا۔ اس خاندان کی نسل بندی ایڈون پر آکر ہوئی تھی۔

پچپن سال کا ہوجانے اور وکالت میں کامیاب وکیل بن جانے کے باوجود بھی ایڈون ابھی تک قومی اور موسٹ وانٹڈ کنواروں کی فہرست میں سب سے اول نمبر پر شمار ہوتا تھا۔ ایڈون نے کچھ عرصہ سیاست میں بھی شمولیت اختیار کی تھی۔ اور تب ہی وہ میڈیا کی نظروں میں آیا تھا۔ سیاست سے کنارہ کشی کیے ہوئے ایڈون کو بیس سال گزر چکے تھے۔ لیکن میڈیا والے ابھی تک اس سے منسلک خبروں کو چٹ پٹی بنا کر پیش کرنے کا موقع ہاتھ سے نہ جانے دیتے تھے۔

میڈیا والوں کی ان حرکات کی کچھ وجہ خود ایڈون ہی تھا۔ ایڈون کا غیر ضروری اور اوپرا سا سخراپن خصوصاً" اپنے ابھی تک کنوارے ہونے کا جواب تو وہ اس قدر برجستہ اور ہر بار نئے انداز سے دیا کرتا تھا کہ سننے والوں کو تھیٹر کا مشہور مزاحیہ کردار بابوچ یاد آجاتا تھا۔

ایک طبقے کا خیال تھا کہ دراصل اسے لڑکیوں میں دلچسپی ہی نہیں ہے۔ جبکہ بعض کا خیال تھا کہ اپنے مزاح بھرے جوابات کے پیچھے وہ نجانے کس کس غم کو چھپاتا پھرتا ہے۔ اور چند ایک کا خیال تھا کہ بچپن میں ہوئے کار ایکسیڈنٹ نے اسے اس قابل ہی نہیں چھوڑا کہ وہ شادی کرسکے۔

ایڈون نے آج تک ان میں سے کسی بھی بات کا سنجیدگی سے جواب نہیں دیا تھا۔ بیانکا نے اپنے مقدمے کے لیے ایڈون کا انتخاب کیا تھا۔ بہت ساری وجوہات میں سے ایک وجہ تو ایڈون کی شہرت تھی۔ دوسرا کینٹی کا اس کے گھر میڈ کی حیثیت سے کام کرنا۔ ایڈون اپنی تیس سالہ سروس میں آج تک کوئی مقدمہ نہیں ہارا تھا۔ ججز اس کے بہترین دوست تھے اور پولیس اس کا عملہ۔ اس کی کامیابی کی ایک وجہ شاید یہ بھی تھی کہ اس نے آج تک کوئی ایسا کیس نہ لڑا تھا جس میں وہ کسی مجرم کے تحفظ کی حمایت کرے۔

ان تمام باتوں کے باعث بیانکا کی نظر انتخاب اس پر آکر کہیں اور نہ ٹک سکی تھی۔ دوسرا جو چھوٹے بڑے دوسرے وکیلوں سے اس نے بات کی تھی تو ان میں سے آدھے تو بیانکا کا مقدمہ لڑنے سے سرے سے انکاری تھے اور باقی آدھوں سے بیانکا خود مطمئن نہیں تھی۔

بیانکا کا خیال تھا کہ شاید کینٹی کی رہنمائی اور طرف داری حاصل کرکے وہ اپنے مقدمے پر ہونے والے اخراجات میں کمی کروالے گی۔ مگر یہ بیانکا کی خام خیالی ثابت ہوئی تھی۔ ایڈون اپنے اصولوں کا اپنے کنوارے پن کی طرح پکا تھا اور کسی بھی شخص کے لیے وہ اپنی فیس میں سے ایک پینی بھی کم کرنے کا روادار نہ ہوتا تھا۔ بیانکا کو مایوسی ہوئی تھی اور بڑے دنوں وہ مایوس ہی رہی تھی۔

وہ اپارٹمنٹ سمیت ہر چیز بیچ دیتی اگر اسے اپنے دربدر ہوجانے کا خوف لاحق نہ ہوتا۔ دوسرا ایڈون کی فیس ان پیسوں کے ذریعے بھی پوری نہ ہونے والی تھی۔ بیانکا نے اپنے باقی ماندہ اثاثے بھی میش اپ پر اجاڑ دیے تھے۔

اب اس کے پاس ایک ہی طریقہ بچا تھا۔

یہ تیر اگرچہ اندھیرے میں چلنا تھا، لیکن آزمانے میں حرج ہی کیا تھا۔ اندھیروں سے بے خوف ہوئے اسے ایک عرصہ بیت گیا تھا۔ اپنی انگلیوں کا جادو وہ دیکھ چکی تھی۔ جو سب کو دیوانہ کردیتا تھا۔ اب اسے اپنے حسن کا جادو جگانا تھا، وہ اس میں کتنی طاق تھی اسے یہ دیکھنا تھا۔



"بیانکا! کیا تم رولنگ ڈم نامی جگہ کو جانتی ہو؟"

فون پر اسے شہرام کی آواز شہد کی مکھیوں کی بھنبھناہٹ کی طرح سنائی دی تھی۔ شہرام نے صبح کے دس بجے اسے کال کی تھی اور بیانکا رات کی لیٹ نائٹ ڈیوٹی کے بعد صبح اتنی جلدی اٹھنے کی عادی نہیں تھی۔ اس کے سوکر اٹھنے کا وقت دن کے شام کی طرف گامزن ہونے کا وقت ہوتا تھا۔ کسل مندی سے آنکھیں کھول کر اس نے شہرام کی کال تو اٹینڈ کرلی تھی لیکن وہ

اپنے اعصاب نہیں حاضر کروائی تھی۔
"کہاں۔ شہرام۔ کون سی جگہ؟"
"وال اسٹریٹ سے منسلک ایک سڑک ہے۔ ایسٹھویارڈ سے زیادہ دور نہیں ہے۔"
"نام سن رکھا ہے میں نے۔ لیکن کبھی جانے کا اتفاق نہیں ہوا۔ کیوں خیریت؟" وہ مکمل طور پر جاگنے کے لیے مزید کوششیں کرتے ہوئے بیڈ پر اٹھ کر بیٹھ گئی تھی۔
"وہاں ایک قابل نام کا ریسٹورنٹ ہے بیانکا۔ تم نے جو ٹریٹ آج مجھ سے لینی ہے وہ تم اسی ریسٹورنٹ میں لے لو۔"
"اسی ریسٹورنٹ میں کیوں؟" وہ اب مکمل جاگ گئی تھی۔
"اس بات کا فیصلہ تو میں کروں گی کہ میں نے اپنی ٹریٹ کہاں لینی ہے۔" وہ کسی قدر شوخی سے گویا ہوئی تھی۔
"میں تمہیں یقین دلاتا ہوں بیانکا! کہ تمہیں وہاں آکر مایوسی نہیں ہوگی۔ بلکہ تم میرے ٹیسٹ کی داد دو گی۔ اس ریسٹورنٹ کا باربی کیو بہت زبردست ہے۔"
"تو تم وہاں جا بھی چکے ہو۔"
"ہاں۔ کل رات۔ ایک خوشبو مجھے وہاں لے گئی تھی۔"
"کیا خاص بات ہے اس ریسٹورنٹ میں۔"
"مجھے نہیں پتا۔ دراصل میں جان ہی نہیں سکا۔ شاید تم کچھ اندازہ لگا سکو۔ مجھے تو وہاں کے شیف نے صرف ایک ہی بات بتائی ہے کہ وہ باربی کیو کرتے وقت میپل کی سوکھی لکڑی کا استعمال کرتے ہیں۔ لیکن صرف ایک درخت کی لکڑی کی وجہ سے تو ایسی خوشبو، ایسا ذائقہ پیدا نہیں ہو سکتا نا؟ جیسا۔ جیسا۔؟
بیانکا چونکی تھی۔ شہرام کی آواز میں کچھ تھا۔ بھیگا ہوا سا۔ بکھو دینے والا سا۔
"شہرام! تم ٹھیک تو ہو۔؟"
"یہاں کے کباب بالکل زنتو بیہ لیاں کے بنائے کبابوں کی طرح ہوتے ہیں۔ پیار اور لگن سے بنائے ہوئے۔" اس کا سوال نظر انداز کرکے وہ بولتا چلا گیا تھا۔
بیانکا چند لمحوں کے لیے کچھ بھی نہیں کہہ سکی تھی۔ اپنے دوست کے غمگین لہجے پر اسے دکھ ہوا تھا۔
"تو کیا تم آؤ گی بیانکا؟" اس کے بولنے کا انتظار کرتے کرتے وہ خود ہی پوچھنے لگا تھا۔
"ہاں۔ شہرام!" بیانکا انکار نہیں کرنا چاہتی تھی۔ کوئی وجہ بھی نہیں تھی۔
"ٹھیک ہے' آج شام پانچ بجے تک یہاں پہنچ جانا۔؟"
"ٹھیک ہے۔" فون بند کرکے وہ اٹھی تھی۔ اور غسل خانے میں چلی گئی تھی۔
شہرام کی طرف سے دی جانے والی یہ دعوت اس دن سے التوا پر چلی آرہی تھی۔ جس دن شہرام نے ایک معمولی سے اسٹور میں جاب شروع کی تھی' جاب شروع کرکے اس نے گویا اس بات کا اعلان کیا تھا کہ وہ زندگی کی طرف دوبارہ واپس آگیا ہے۔ بیانکا کو شہرام کی ذات کی یہ تبدیلی اچھی لگی تھی۔ بقول شہرام کے اس زندگی کی طرف لانے والی کوئی اور نہیں خود بیانکا تھی۔ جوان دنوں خود کو بمشکل زندوں میں شمار تھی۔
کچھ دن میش اپ کی تیاری' ریلیزنگ' بعد کی امیدوں اور پھر میش اپ کے ایک طرح فلاپ ہوجانے کی نذر ہوگئے تھے۔ اب بڑے دنوں بعد اندر ہی اندر نئے فیصلے کرلینے اور نئی امیدوں کے سہارے وہ ذرا سنبھلی تھی' تو اس نے ٹریٹ کے لیے آج کا دن منتخب کیا تھا۔
اس ٹریٹ پر جانے کی تیاری خود بخود ہی ہوتی چلی گئی تھی۔
چند ہفتے پہلے کی گئی خریداری میں سے ایک خوب صورت ڈریس بیانکا نے ابھی تک صرف اس لیے نہیں پہنا تھا کہ وہ اسے شہرام کے ساتھ دعوت والے دن پہن کر جانا چاہتی تھی۔ جوتے اور جیولری کے ساتھ بھی یہ ہی معاملہ ہوا تھا۔ پارلر سے وہ اپنے بالوں کو کٹوانے کا کام بھی بڑے دنوں سے ٹال رہی تھی۔ سو اس کام کو پورا کرنے کا فیصلہ بھی اس نے آج ہی کرلیا۔
پارلر سے واپسی پر اسے کافی دیر ہوگئی تھی۔ سارے آسمان پر سوائی مٹی کا خاکستری رنگ چھا گیا تھا۔ سرد ہواؤں میں ڈوبا ہوا سورج چاند کی طرح ٹھنڈا سرد اور پگھلے ہوئے سونے کی مانند سیال آمیز تھا۔
پھولوں کی کیاریوں کے درمیان بنی سیڑھیوں پر چڑھتے ہوئے وہ اپنے اندر ایک نیا جوش نیا ولولہ محسوس کررہی تھی۔ نجانے کیوں۔ حالانکہ آج کا دن بھی تو باقی دنوں کی طرح کا ہی تھا۔
کسی انجانی خوشی میں گم وہ اپنا ہی میش اپ گنگناتے ہوئے اپارٹمنٹ میں داخل ہوئی تھی۔ اب اس کے پاس تیاری کے لیے بہت کم وقت بچا تھا۔ شہرام نے اسے پانچ بجے کا ٹائم دیا تھا۔ اور اس ساری تیاری میں چار بج چکے تھے۔
"تم ریسٹورنٹ کا پتا نوٹ کرلو بیانکا۔ کہیں تمہیں وہاں پہنچنے میں دشواری نہ ہو۔"
سیل فون کان اور کندھے کے درمیان جکڑ کر اس نے پتا نوٹ کیا تھا۔ اور پھر اس کاغذ کو نوٹ پیڈ سے علیحدہ کرکے اپنے ہینڈ بیگ میں رکھ لیا تھا' باہر شام رات کے قالب میں ڈھلنے لگی تھی۔ کھڑکی سے نظر آتی Fuchsia کی بیل کے بڑے پتے کاہی رنگ میں رنگنے لگے تھے۔ جب وہ مکمل تیار ہوتی تھی۔
اپارٹمنٹ کا دروازہ لاک کرتے وقت اسے خیال آیا کہ وہ اپنا ہینڈ بیگ تو اندر ہی بھول گئی ہے۔ لاک دوبارہ کھول کر وہ واپس اندر آئی تھی۔
وہ اسے ڈریسنگ ٹیبل پر پڑا ہوا نظر آیا تھا۔
ایک اچٹتی سی نگاہ ہینڈ بیگ کو اٹھاتے وقت اس نے دوبارہ اپنے سراپے پر ڈالی تھی۔ اور اپنی ہی تعریف پر کی گئی اپنے ہی اوپر فدا ہوجانے والی معصومانہ سی مسکراہٹ اس کے لبوں پر آگئی تھی۔
تیار ہو کر تو میں واقعی سالے جریم سے کم خوب صورت نہیں لگتی۔
اس نے ہفتہ بھر پہلے خود سے بولا گیا فقرہ دوبارہ ذہن نشین کیا تھا۔ پھر اپنی ہی سوچ پر بھرپور انداز میں ہنستے ہوئے وہ دروازے کی طرف بڑھی تھی۔
اور تب ہی۔ تب ہی۔ اچانک ایک دم سے اس نے اپنے دل کو گھبراہٹ کے پنجرے میں پھڑپھڑاتے ہوئے محسوس کیا تھا۔ پل بھر میں اس کی بہتی چال میں واضح جھول آگیا تھا۔ اور کسی انجانی پریشانی کے باعث کسی ذہنی الجھن۔۔۔ کی وجہ سے اس کی دونوں بھنوؤں میں گڑھے پڑگئے تھے۔
"میں آج اتنی تیار کیوں ہوگئی ہوں؟"
اس نے خود سے سوال کیا تھا۔ یہ وہ سوال تھا جس کا جواب اس کے دل کی دھڑکنوں کو بے ترتیب کررہا تھا۔
"خود کے لیے۔" کانپتے وجود کے ساتھ اس نے خود کو جواب دیا تھا۔
"نہیں۔ شہرام کے لیے۔" اندر کے بت طناز کی صدائے کوہ بڑی دور تک پھیلی تھی۔
"وہ تو صرف میرا اچھا دوست ہے۔"
اس کا دل بری طرح دھڑکنے لگا تھا۔ یہ جھوٹ تھا۔ کہیں اندر ہی اندر وہ جانتی تھی۔
"اگر وہ ایسا نہ سمجھتا ہو تو۔؟" بت طناز قلب کے سارے امراض کا ماہر تھا۔
"تو پھر یہ سراسر اس کا قصور ہے۔ میری منزل کچھ اور ہے۔ مجھے اپنے مام ڈیڈ کو دوبارہ بچانا ہے۔ ان کے قاتلوں سے ان کے خون کا بدلہ لینا ہے۔ اس کے علاوہ میں کسی اور راستے پر نہیں چل سکتی۔ خواہ وہ راستہ ان گنت رنگوں اور خوشبوؤں والے پھولوں سے ہی کیوں نہ سجا ہو۔"
"نادانی میں کسی سے روا رکھے گئے ظلم کی سزا بھی ایسی نہیں ہوتی جیسے سوچ سمجھ کر کیے گئے گناہوں کی سزا۔ پھر تمہارا احساب کتاب تو بے باق ہے؟"
"میں نے آج تک اس سے کوئی ایسی بات نہیں

کی۔ نہ اپنے کسی رویے سے ظاہر کی۔"

"اور اگر وہ آج کچھ کہہ دے تو۔ کوئی رویہ ظاہر کرے تو۔ پر امید ہو کر۔ تمہاری باتوں نے اور تم نے اسے مایوسی سے نکالا ہے۔ تمہارا وجود اس کے لیے آس ہے۔ اور انسان آس کو کبھی ختم ہونے نہیں دینا چاہتا۔ یہاں تو وہ درخت بھی نہیں جہاں خنجر مار کر وہ اپنا غصہ نکال لے۔"

پرے ہوتے ہوئے وہ دھم سے صوفے پر بیٹھی تھی۔ کمرے کی خاموش فضا پلک جھپکتے میں قبر کی طرح وحشت ناک ہو چکی تھی۔ بیانکا کا سانس اکھڑنے لگا تھا۔ اور اس میں اتنی طاقت ہی کہاں بچی تھی کہ وہ اٹھ کر کھڑکی ہی کھول سکے۔

"شہرام!" نکار میں دل کی دھڑکن قید تھی۔ اور یہ قید تہ خانے کی تھی۔ جس سے اسے ابھی تک رہائی نہ مل سکی تھی۔ صوفے پر بیٹھے بیٹھے ہی بیانکا نے بہت سارے فیصلے کر لیے۔

ہینڈ بیگ سے فون نکال کر اس نے شہرام کو کال کی تھی۔

"بیانکا! کیا تمہیں جگہ ڈھونڈنے میں مسئلہ ہو رہا ہے۔"

"نہیں۔ شہرام۔" اس نے تھکے تھکے لہجے میں کہا تھا۔

"تو پھر کیا تم ابھی گھر سے ہی نہیں نکلی ہو۔"

"میں آج نہیں آسکتی شہرام۔" بڑے کڑے لہجے میں اس نے کہا تھا۔

"خیریت۔ اچانک کیا ہوا؟"

"معذرت نہیں کروں گی کہ کہتے ہیں کہ اچھے دوستوں میں لفظ معذرت نہیں ہوتا۔ مجھے ایک ضروری کام سے جانا پڑ رہا ہے۔ میں ایک دو دن کافی مصروف رہوں گی۔ میرا سیل فون بھی آف رہے گا۔ میں واپس آکر تمہیں خود ہی فون کرلوں گی۔ خدا حافظ۔"

بنا شہرام کی بات سنے اس نے فون بند کر دیا تھا۔ اور خود کو دو دن تک کمرے میں بند رکھنے کے لیے تیار کر لیا تھا۔ اس کے اعصاب ابھی سے تھکنے لگے تھے۔ نہ جانے اس نے صحیح کیا تھا یا غلط۔ وہ اس بات کی کشمکش میں مبتلا نہیں تھی۔ نہ جانے آگے کچھ صحیح ہو گا بھی کہ نہیں۔ وہ یہ سوچ سوچ کر ہلکان ہو رہی تھی۔

دور بہت دور۔ خالی ریسٹورنٹ کی ٹیبل پر منتظر شہرام فون کان سے لگائے جیسے وہیں آہنی ساخت میں بدل گیا تھا۔ اس آہنی مجسمے میں سے دل کے بڑی زور زور سے دھڑکنے کی آواز آرہی تھی۔

☼ ☼ ☼

مسٹر ایڈون کو متاثر کرنے اور اپنے غیر معمولی تعارف کے لیے بیانکا کے پاس کافی ضروری اور اہم مواد اکٹھا ہونے لگا تھا۔ وہ اپنی ذات کی ایک نئی دنیا کھوج چکی تھی اور اب مکمل طور پر اس دنیا میں گم تھی۔ اب وہ مسٹر ایڈون سے اپنی ایک الگ اور مضبوط شخصیت کی حیثیت سے ملنے والی تھی۔

اس نے ٹوٹل پانچ ڈراموں کا انتخاب کیا تھا۔

دو برازیلین ڈرامے تھے۔ el clon (زہر) اور Dark circule (تاریک دائرہ)

دو اسپینش ڈرامے Santa Diabla (شیطان مقدس) اور Prohabita Pasion (ممنوعہ جنون)

اور ایک امریکی ڈرامہ Revenge (انتقام) تھا۔

شہرام کو پانچوں ڈراموں کے نام اور ان کے مطلب جان کر تھوڑا عجیب لگا تھا۔ پانچوں ناموں میں اذیت، انتقام اور منفی جذبے کوٹ کوٹ کر بھرے ہوئے تھے۔ خاص کر بیانکا کے منہ سے Revenge ڈرامے کا نام سن کر شہرام کو ہلکا سا شاک لگا تھا۔ یہ وہ ڈرامہ تھا جس میں ہیروئن اپنے باپ کے قتل کا بدلہ لینے آتی ہے۔ شہرام کو تھوڑا دکھ بھی ہوا تھا۔ بیانکا اس فیز سے باہر نہیں نکل پا رہی تھی۔ لیکن پھر اسے اپنے پچھلے دن یاد کر کے محسوس ہوا کہ اس طرح سوچنے میں وہ کس قدر غلط ہے۔ بیانکا تو پھر ظاہری طور پر نارمل حالت میں



تھی جبکہ وہ تو تقریباً" تقریباً" پاگل ہی ہو چکا تھا۔ اپنے اور بیانکا کے حالات و واقعات کا موازنہ کرنے کے بعد شہرام نے دل ہی دل میں بیانکا کی ہمت کو داد دی تھی۔ شہرام کا صرف دل ٹوٹا تھا' جبکہ بیانکا تو اپنا سب کچھ کھو دینے کے بعد بالکل ہی تباہ ہو چکی تھی۔

ڈراموں کے ساؤنڈ ٹریک کو لے کر ایک اور میش اپ تیار کروانے کا مشورہ شہرام کا ہی تھا۔ بیانکا کو یہ خیال اچھا لگا تھا۔ آج تک اس طرح سے نہیں سوچا گیا تھا۔ وہ کچھ ایسا ہی انوکھا کرنا چاہتی تھی۔ شہرام نے یہ بیانکا پر چھوڑ دیا کہ وہ امریکا میں ریلیز ہو چکے ملکی یا غیر ملکی ڈراموں کی لسٹ اپنی پسند سے تیار کرے کہ وہ میوزک کے بارے میں اس سے زیادہ جانتی ہے۔

بیانکا نے دن رات لگا کر ایک ہفتے کے اندر اندر یہ کام کیا تھا۔ اس نے پانچ مشہور ڈراموں کا انتخاب کیا تھا۔ لیکن ڈراموں کے ساؤنڈ ٹریک سن کر نہیں بلکہ ان کے ناموں کی وجہ سے۔ اسے مایوسی نہیں ہوئی تھی۔ جیسے نام اس کے دل کو بھائے تھے' ویسے ہی ٹریک بھی اس کے من چاہے نکلے تھے۔ جو کچھ بھی تھا ان پانچ ڈراموں کے مجموعی ساؤنڈ ٹریک کی تعداد سو سے زیادہ تھی۔ صرف سانتا ڈی آبلہ کے ہی تمیں آفیشل ساؤنڈ ٹریک تھے اور یہ تمام کے تمام ڈرامے امریکا میں بہت پسند بھی کیے گئے تھے۔

اس نے میش اپ میں سربراہی کرسی پر سانتا ڈی آبلہ کو بٹھایا تھا۔ کیونکہ یہ وہ ڈرامہ تھا جس نے امریکا میں اپنی شہرت کے جھنڈے پچھلے سارے ہسپانوی ڈراموں کی نسبت سب سے زیادہ اونچائی پر گاڑے تھے۔

اس نے بینک سے لون لیا تھا۔ اب وہ قرض دار بھی ہو چکی تھی۔ لیکن اس نے سارے مراحل بڑے سوچ سمجھ کر طے کیے تھے۔ وہ خود کو بدلنے جا رہی تھی۔

اپنے جہاں کو تبدیل کرنے کا تہیہ کر چکی تھی اور نئے عالم' نئی دنیا میں جانے کے لیے جو دروازہ کھلا تھا۔ وہ کسمپرسی کی حالت میں زندگی گزارنے والوں کے لیے نہیں بنا تھا۔ اس نے سوچ لیا تھا کہ اس بار کے میش اپ کی ویڈیو میں وہ خود کام کرے گی۔

اسے اپنی ذات کا الگ تعارف بنانا تھا اور یہ کام اس کے لیے اب اتنا مشکل بھی نہیں رہا تھا۔

ڈراموں کے ساؤنڈ ٹریک کو لے کر میش اپ بنانے کا یہ طریقہ اگرچہ پہلی بار نہیں ہو رہا تھا۔ لیکن بیانکا نے اپنے میش اپ کو کچھ اس طرح متعارف کروایا تھا کہ یہ ایک نئے اور نہ ختم ہونے والے ارتقا کی پہلی سیڑھی ضرور ثابت ہونے والا تھا۔

مختلف فیشن انڈسٹری کے میگزین اور اخبارات کے تھرڈ پیج پر اس کے میش اپ کے تذکرے پڑھنے کو ملنے لگے تھے۔ چند اہم اور غیر اہم تجزیہ نگاروں نے اس نئے عمل کو کھلے دل سے سراہا تھا۔ سارے حالات مکمل طور پر بیانکا کے حق میں گئے تھے۔ اس بار کی خوش بختی سے نہ صرف اسے فائدہ ہوا تھا بلکہ خوشی بھی حاصل ہوئی تھی۔

ایک اچھی خاصی رقم چھوٹے بڑے حصوں کی صورت میں اس کے ہاتھ آنے لگی تھی۔ اس کی سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ وہ اپنی کامیابی کا کریڈٹ کس چیز کو دے۔ کیا واقعی میش اپ اعلا تیار ہوا تھا یا اس کی کامیابی کے سارے اسباب اس کے بدلے ہوئے روپ نے پیدا کیے تھے۔ ایسی سوچوں کو وہ یہ کہہ کر



اپنے ذہن سے جھٹک دیتی تھی کہ وہ جو کچھ بھی کر رہی ہے، اپنے مام ڈیڈ کے قتل کا بدلہ لینے کے لیے ہی کر رہی ہے۔

اس کا بینک کا لون بھی ادا ہو گیا تھا اور اس کی سیونگ بھی دن بدن بڑھنے لگی تھی۔

لیکن یہ ساری رقم ایڈون کو راضی کرنے کے لیے بہت کم تھی۔ درحقیقت اس کی کھو چکی پراپرٹی میں سے اگر ایڈون کی فیس ادا ہوتی تو باقی کا جو کچھ بیانکا کے پاس رہ جاتا تھا اتنا تو تقریباً" اس وقت بھی اس کے پاس تھا۔

لیکن اصل مسئلہ صرف پراپرٹی کی واپسی کا ہی تو نہیں تھا۔ اس کے دل کا قرار ان پانچوں کے انجام سے جڑا تھا۔ وہ ان پانچوں کو اس مقام پر دیکھنا چاہتی تھی جو انسانی قدموں سے بہت بہت نیچے ہوتا ہے۔ وہ انہیں روند ڈالنا چاہتی تھی۔

انہوں نے حیضہ مام اور بیانکا کو قید کرنے کے لیے ہر طرح کی منصوبہ بندی کی تھی۔ اس طرح کہ بیانکا لاکھ کوششوں کے باوجود بھی سب کچھ ہاتھ میں لے کر وہاں سے نکلنے میں کامیاب نہیں ہو سکی تھی۔ اب بیانکا کی باری تھی۔ اسے کہیں ذرا سی بھی غلطی نہیں کرنی تھی۔ کوتاہی کی گنجائش نہیں تھی۔ ورنہ وہ لوگ پھر بچ نکلنے میں کامیاب ہو سکتے تھے اور بیانکا ایسا ہرگز نہیں چاہتی تھی۔

☼ ☼ ☼

بیانکا کو اندازہ نہیں تھا کہ قدرت اس پر اس قدر مہربان بھی ہو سکتی ہے۔ دنیا کی روح جیسے اس کی رفیق بن گئی تھی اور سارے عوامل مل کر ہر مشکل کام کو اس کے لیے آسان کرنے لگے تھے۔

وہ ایک فیشن میگزین تھا۔ جسے ایڈون کے نفیس ہاتھوں نے کافی دیر سے تھام رکھا تھا۔

ڈراموں کے ساؤنڈ ٹریک کو لے کر بنائے گئے میش اپ کے اوپر لکھا گیا بمشکل ایک صفحے کا آرٹیکل پڑھنے میں اسے صرف چند منٹ ہی لگے تھے۔ لیکن اس آرٹیکل کے درمیان میں جو دو تصویریں دی گئی تھیں وہ تصویریں گھنٹہ بھر گزر جانے کے باوجود بھی اس سے پڑھی نہیں جا رہی تھی۔

ایک تصویر میں بیانکا نے ہیڈ فون لگا رکھا تھا اور Pioneer پر جھکی تھی۔ دوسری تصویر پروفائل اسٹائل میں لی گئی تھی۔

ایڈون کو پہلی بار احساس ہوا تھا کہ مشرق وسطیٰ کے حسن کی انعان اپنے اندر کیسی قیامت خیز رمزیں رکھتی ہے اور گھنٹے بھر بعد میگزین کو سائیڈ ٹیبل پر رکھنے تک ایڈون پر یہ احساس پوری طرح سے غالب آ چکا تھا کہ اس نے ساری زندگی بغیر کسی وجہ کے تنہائی میں کیوں گزار دی۔

"کینٹی..." اس نے توقف کیا تھا۔

"میڈ کینٹی کو بھیجئے میرے پاس۔" قریب کی ٹیبل پر جوس کا گلاس رکھتی میڈ سے اس نے بڑے پرسوچ انداز سے کہا تھا۔ اس کی یادداشت کمزور ہوتی تو بیانکا سے ہوئی چھ ماہ پہلے کی ملاقات کو یاد کرنے میں اسے زمانے بیت جاتے۔ لیکن وہ ملک کا مشہور و معروف وکیل ایسے ہی تو نہیں بنا تھا۔

"جی سر... آپ نے بلایا۔"

کینٹی تھوڑی دیر بعد ہی حاضر ہو گئی تھی۔

"تمہاری... ایک دوست تھی بیانکا... جس سے ایک بار ملاقات ہو چکی ہے۔"

"جی سر!" کینٹی کا چہرہ خود بخود ہی روشن ہوا تھا۔

"کیا اس نے اپنا کیس کسی اور وکیل کو دیا تھا؟"

"نہیں سر!"

"تو پھر تم اسے دوبارہ بلاؤ... میرے خیال سے اس کے مسئلے میں میں اس کی کچھ مدد کر سکتا ہوں۔"

کمال مہارت سے ایڈون نے اپنے تازہ اندرونی جذبات چھپاتے ہوئے سنجیدہ اور ہمیشہ والے بردبار لہجے میں کہا تھا۔

"وہ خود بھی آپ سے ملنا چاہتی ہے سر۔" خوشی کے باعث کینٹی کی زبان سے پھسلا تھا۔

عین اسی وقت اس جگہ سے میلوں دور ادک...



بلڈنگ کے نیم اندھیرے کمرے کی کھڑکی میں کھڑے شہرام نے اپنی گردن میں لٹکتے تعویذ کی لکڑی کو اپنی انگلی کی پوروں سے چھوا تھا۔ مسکراہٹ بھرے مگر بڑے پرسوچ انداز میں۔

"نہیں بیانکا یہ مجھے اس طرح واپس نہیں کرے گی۔ جس طرح سیرین نے کیا تھا۔" شہرام نے خود سے کہا تھا۔

بادل آج بڑے عرصے بعد اسے اجلے اجلے اور دودھیا پانیوں سے بھرے ہوئے نظر آئے تھے۔ وہ پچھلے چھ ماہ سے بیانکا کے ساتھ تھا اور یہ بات اس کے دل نے خود ہی طے کر لی تھی کہ بیانکا بھی اس کے لیے وہ ہی احساسات رکھتی ہے۔ جواب خود اس کے بھی تھے۔

باہر روشن دن میں ست بھرائی چڑیوں کا غول دی کی شکل میں اڑتا اڑتا قریب سے قریب آنے لگا تھا اور جب وہ غول بے انتہا قریب سے آ کر گزرا تو شہرام نے دیکھا کہ ان کے پروں پر ان گنت رنگوں والے پنکھ تھے۔ مور کے پنکھوں سے بھی زیادہ لشک دینے والے۔

اس کے کمرے میں موجود مصنوعی اور بوسیدہ پھولوں کی تازہ خوشبو پھیلتے پھیلتے باہر کو لپکنے لگی تھی۔ البانی نژاد معصوم شہرام... محبت میں گرفتار ہو چکا تھا۔ ایک بار پھر... بیانکا کی محبت میں۔

☼ ☼ ☼

چراغ سے نکلتے دیو کی طرح گاڑھا دھواں آسمان پر چڑھ کر کسی نازنین کے تخیل کی طرح گم ہو جاتا تھا۔ وہ رات قہقہوں سے پیدا ہوئی لگتی تھی۔ بدقسمتی سے جس کے اختتام پر آنسوؤں کا سمندر موجزن تھا۔ بیانکا کبابوں کو ساس میں ڈپ کر کے پوری رغبت سے کھا رہی تھی۔ شہرام نے بالکل ٹھیک کہا تھا کہ وہ مایوس نہیں ہوگی اور اس کے ذوق انتخاب کی داد دے گی۔ آج وہ نہ جانے کتنا کھا چکی تھی۔

بھاپ چھوڑتے کبابوں کو وائٹ یوگریٹ اور چلی سوس کے ساتھ مکمل بے اختیار ہو کر کھاتے ہوئے

شہرام کو وہ آٹھ نو سال کی ایک معصوم بچی لگ رہی تھی جو دنیا کی ہر فکر سے بے نیاز و بے پروا ہوتی ہے۔

"کیسا لگا سب؟" شہرام نے فخریہ انداز سے پوچھا تھا۔

"فن ٹاسٹک۔۔۔ سوپر۔"

چٹخارے سے کھاتے ہوئے اس نے انگوٹھے اور انگلی کا گول دائرہ بناتے ہوئے کہا تھا۔

"ارجیر والوں کے نفیس ذوق کو ماننا پڑے گا۔ میں نے اس خوشبو اور ذائقے کے ذریعے آنٹی نتھوبیہ تک ایک ادھورا سفر مکمل کیا ہے۔"

شہرام کے چہرے کی خوشی پلک جھپکتے میں غائب ہوئی تھی۔ اس نے کچھ نہیں کہا تھا۔ لیکن اس کی آنکھیں ضرور نم ہو گئی تھیں۔ بیانکا جان گئی تھی کہ وہ آنٹی نتھوبیہ کے نام سے افسردہ ہو گیا ہے۔

"کیا تم اب بھی البانیہ واپس نہیں جاؤ گے شہرام۔" ٹشو سے ہونٹوں کے کنارے صاف کرتے ہوئے اس نے پوچھا تھا۔

"جاؤں گا۔۔۔ لیکن وقت کا اندازہ نہیں کہ وہ وقت کون سا ہو گا۔"

"وہ تمہیں یاد کرتی ہوں گی۔"

"وہ مطمئن ہوں گی کہ وہاں رہ کر میں کسی طرح کی اذیت میں مبتلا نہیں ہوں۔ انہوں نے ہمیشہ میرا مسکراتا ہوا چہرہ دیکھا ہے۔۔۔ ان کا تصور اسی طرح بندھا رہے تو ٹھیک ہے۔۔۔ ایسی حالت میں میری وہاں موجودگی ان کے لیے کسی دھچکے سے کم نہیں ہو گی۔ وہ خوشی سے بڑھ کر اداس اور غمگین ہو جائیں گی۔"

"میرین اور حسنی نے جو کچھ تمہارے ساتھ کیا۔ اس میں آنٹی نتھوبیہ کا تو کوئی قصور نہیں۔"

"جانتا ہوں۔۔۔ لیکن میرے ساتھ جو ہوا اس میں میرا بھی تو کوئی قصور نہیں تھا۔"

"کیا تم انکل زلاری سے بھی ناراض ہو کہ انہوں نے تم سے دونوں کا تعلق چھپائے رکھا۔"

"نہیں ان کے بتانے یا نہ بتانے سے کیا فرق پڑتا تھا۔ میری تقدیر میں ایسا ہی ہونا لکھا تھا۔"

"ایکسلینٹ۔۔۔ تم آنٹی نتھوبیہ سے فون پر تو بات کر ہی سکتے ہو۔"

"ہاں۔۔۔ کروں گا۔۔۔ بہت جلد۔۔۔"

شہرام نے بظاہر سامنے لیکن نہ جانے کس طرف دیکھتے ہوئے ایک خاص انداز میں اور کسی بات کو ذہن میں رکھ کر کہا تھا۔ بیانکا کو اس کے لہجے میں کوئی چیز پوشیدہ نظر آئی تھی۔

"مجھے ان سے ملنے کا بہت اشتیاق ہے شہرام۔"

"وہ ہیں ہی اتنی اچھی۔۔۔ دراصل شاید دنیا کی ساری مائیں ان کے جتنی ہی اچھی ہوتی ہیں۔۔۔ ماؤں کی محبت میں ایک عنصر درخت کی جڑ جیسا ہوتا ہے۔"

جڑ کو پتا ہوتا ہے کہ اس کی کس شاخ کو اس وقت پانی کی ضرورت ہے۔ مائیں ساری زندگی کے لیے اپنے وجود سے بنے وجود کے اندر مقیم رہتی ہیں؟"

"تمہیں درختوں کے بارے میں بھی کتنا علم ہے نا شہرام۔"

بیانکا نے موضوع بدلنے کے لیے کہا تھا۔ یہ باتیں ایسی اور ایسے جذباتی انداز میں ادا کی جا رہی تھیں کہ لحاتی طور پر بیانکا پھر سے اس تہ خانے میں بند ہو گئی تھی۔ اسے حیفہ مام ٹوٹ کر یاد آئی تھیں۔

"ہاں۔۔۔ لیکن بابا زلاری سے زیادہ نہیں۔"

"تو بتاؤ شہرام۔۔۔ کیا پیڑ صرف استعارے ہیں۔۔۔ صرف تشبیہات ہیں جذبوں کی یا ان کے اندر بھی راز چھپے ہوتے ہیں۔"

"ان گنت۔۔۔ ہماری سوچ سے زیادہ۔۔۔ اور ہم سے بھی زیادہ یہ زندہ ہوتے ہیں۔"

"تو کیا ان سے منسوب استعارے جھوٹے ہیں۔"

"نہیں وہ استعارے بھی تو پیڑوں سے محبت کرنے والوں نے ایجاد کیے ہیں۔ وہ ان کی زبانیں جانتے تھے۔"

"مثلاً"۔۔۔ بتاؤ مجھے۔"

"مثلاً۔۔۔" وہ ذہن پر زور دے کر بہت کچھ یاد کرنے لگا تھا۔

"مثلاً"۔۔۔ چند خوب صورت ترین درخت۔۔۔



پیپل انجیر کا ہم راز۔۔۔ خراش مہربان دوست۔۔۔ ارجن بانوں کا محافظ۔۔۔ دیودار۔۔۔ غازی۔۔۔ سپاہی۔۔۔ اشوک۔۔۔ محبت کا گلدستہ۔۔۔ املتاس۔۔۔ مشرقی شاعری کا دل پسند۔۔۔ امید کا درخت۔۔۔ کیری عطر دان۔۔۔ برگد درویش درخت۔۔۔ بوڑھا۔۔۔ سحر کار۔۔۔ کدام۔۔۔"

وہ رکا۔۔۔ اچانک سے ٹھٹکا یا شاید الجھ گیا۔

"کدام۔۔۔؟"

اور چپ ہو گیا اور کہیں کھو بھی گیا۔۔۔ بیانکا سمجھ گئی تھی کہ وہ اس وقت کہاں موجود ہے۔

"اور یہ۔۔۔؟"

اس نے اسے متوجہ کیا تھا اور اپنے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے آگے کو جھک کر شہرام کی گردن پر دھرے تعویذ کو چھوا تھا۔ ایسے کہ بیانکا کا ہاتھ شہرام کے سینے پر آ گیا تھا۔

اب کے شہرام مزید شدت سے چونکا تھا اور اس کا دل گویا پاتال سے نکل کر دھڑکا تھا۔ اگر اور صندل سے مہکا ہوا پورا کھیت اس کے سینے پر ایک نقطے کی شکل میں آ گیا تھا۔ آخری بار اس نے اپنے دل کی دھڑکن ارجیر کی پہاڑی اترتے وقت سنی تھی اور آج اسے ایسے محسوس ہوا کہ جیسے وہ ہمالیہ بھی سر کر لے گا۔

"یہ چیڑ (درخت) ہے۔۔۔ اپنی جڑ سے محبت کرنے والا۔"

شہرام کی نظریں خود بخود ہی جھکتی چلی گئی تھیں۔ بیانکا نے ایک جھٹکے سے ہاتھ اس کی گردن پر سے اٹھایا تھا۔ دونوں میں لمحوں کی خاموشی آ گئی تھی۔ جو بڑی طویل ثابت ہوئی تھی۔ بیانکا پر محسوسات کے جہان کا ایک نیا در کھلا تھا۔ اسے خود کو نارمل کرنے میں بڑے جتن کرنے پڑے تھے۔

"بیانکا۔۔۔"

شہرام نے پکارا تو بیانکا نے بڑی آہستگی سے پلکیں اٹھائی تھیں۔

"کیا تم۔۔۔ کیا تم مجھ سے۔۔۔؟"

شہرام نے سختی سے تعویذ کو اپنی مٹھی میں دبا کر بیانکا سے کچھ کہنا چاہا تھا۔

"مسٹر ایڈون کو جانتے ہو۔ مشہور لائر تھے امریکا۔"

بیانکا نے اس کی بات کاٹی تھی۔ جو ادھوری بات شہرام کے لبوں میں دب کر دم توڑ چکی تھی۔ وہ مکمل اس کی آنکھوں سے عیاں تھی۔ ایسی باتیں اکثر اوقات زبانوں کے تکلف کی محتاج نہیں ہوتیں۔ بیانکا کے اندر کے بہت ممتاز کی پیش گوئی غلط ثابت نہیں ہوئی تھی۔ شہرام واقعی کچھ کہہ دینے والا تھا۔ اسی لیے بیانکا نے فوراً اور بروقت حاضر دماغی کا مظاہرہ کیا تھا۔

"مسٹر ایڈون کو کون نہیں جانتا؟"

شہرام نے نرمی سے کہا۔ موضوع بدل جانے پر وہ جھنجلاہٹ کا شکار ہوا تھا۔ اس کے سارے خوش گوار منصوبوں کی جیسے دھجیاں اڑ گئیں۔ لیکن اس کی جھنجلاہٹ میں ایک گونہ اطمینان بھی تھا۔ اسے اپنے دل کی بات کرنے کے لیے مزید مہلت مل گئی تھی۔ وہ پہلے سے زیادہ بہتر ماحول اور خوب صورت موضوع گفتگو میں یہ بات کر سکتا تھا۔

"وہ میرا مقدمہ لڑنے کے لیے تیار ہو گئے ہیں۔"

بیانکا نے دھماکے کی صورت انکشاف کیا تھا۔

"مذاق کر رہی ہو۔" شہرام نے حیرت سے پوچھا تھا۔

"مجھے اس کی ایگزیکٹ فیس کا تو علم نہیں۔۔۔ مگر اتنا اندازہ ضرور ہے کہ اگر تم پانچ چھ سال مسلسل کلب کی تنخواہ خرچ کیے بغیر جمع کرتی رہو تو شاید تب ہی اس کی فیس ادا کرنے کے لیے پیسے اکٹھے کر سکو گی۔"

"پیسے اکٹھے کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ وہ میرا مقدمہ مجھ سے فیس لیے بغیر لڑے گا۔"

"رئیلی۔۔۔؟"

"بالکل۔۔۔"

"اگر یہ بات سچ ہے تو مجھے حیرت ہے۔۔۔ کیا وہ اکثر اوقات اسی طرح کی فیاضی کا مظاہرہ کرتا ہے۔"

"بقول کنٹی کے یہ اس کی زندگی کا پہلا مقدمہ ہے جسے وہ فری آف کاسٹ کرنے کے لیے تیار ہوا ہے۔"

"پھر تم یہ بات کسی کو بتانا مت۔" شہرام ہنسا تھا۔
"ورنہ یہ معاملہ اخباروں کے پہلے صفحے کی زینت بن جائے گا اور بنتا رہے گا۔ شاید تم بھی رپورٹرز کو مطلوب ہو جاؤ اور اپنے دونوں میش اپ کی نسبت زیادہ شہرت حاصل کرلو۔"
"ہاں۔۔۔ مجھے بھی ایسا ہی لگتا ہے۔۔۔ اخباروں میں میرا ذکر تو آئے گا ہی۔۔۔ میگزین بھی میرے انٹرویو کے لیے وقت مانگیں گے۔ ٹی وی پر میری فوٹیج بار بار چلے گی۔۔۔ سوشل میڈیا میری گفتگو، میرے سراپے سے بھرا ہو گا۔۔۔ میرے مقدمے کی ایک ایک روداد لوگوں کو ازبر ہو جائے گی۔ درحقیقت یہ مقدمہ سے زیادہ زبان زدعام ہونے والا ہے۔ موجودہ وقت میں۔۔۔ ہاہاہا۔۔۔"
بیانکا نے کہہ کر ایک کھوکھلا قہقہہ لگایا تھا اور اس کے چہرے پر اداسی پھیل گئی تھی۔
"نہیں ایسی بھی بات نہیں ہے۔۔۔ تم تو کچھ زیادہ ہی سوچ کر بیٹھی ہو۔"
"تم نہیں جانتے۔۔۔ میں آنے والے وقت کو دیکھ رہی ہوں۔"
"تم یہ مقدمہ ضرور جیتو گی بیانکا۔" شہرام نے ہمدردی سے کہہ کر اس کا ہاتھ دبایا تھا۔
"ہاں۔۔۔ ضرور۔۔۔ یا شاید۔۔۔ لیکن کچھ اور بہت سا ہار جاؤں گی۔"
"مطلب۔۔۔؟"
وہ نہ سمجھتے ہوئے بولا۔ بیانکا لحہ بہ لحہ روپ بدلنے والی لڑکی تھی۔ بات کرتے کرتے وہ ایک دم سے اداس ہو گئی تو شہرام حیرانگی سے اسے دیکھنے لگا۔
"چلتے ہیں۔۔۔ کافی دیر ہو گئی ہے۔"
بیانکا اپنا ہینڈ بیگ پکڑ کر کھڑی ہوئی تھی۔ پھر اس نے سیٹ کی پشت پر پڑا فر کا کوٹ پہنا تھا اور دونوں ہاتھ اس کی جیبوں میں ڈال لیے تھے۔
دونوں چلتے چلتے فالی ریسٹورنٹ کی حدود سے باہر نکل آئے تھے۔
"پہلے ٹیکسی مجھے ڈراپ کرے گی۔ پھر تم اپنے فلیٹ جاؤ گے۔" بڑی دیر کے بعد بیانکا کا موڈ پہلے جیسا ہوا تھا۔ لیکن ابھی ٹیکسی بڑی سڑک پر آئی ہی تھی کہ بیانکا کو جیسے کچھ یاد آ گیا۔
"وینم بلاک چلیے۔"
بیانکا نے ایک پوش علاقے کا نام لے کر ڈرائیور کو وہاں چلنے کا کہا تھا۔ کیتھی نے اسے بڑے پرجوش انداز میں ساری تفصیل بتا تو دی تھی۔ جسے سن کر وہ صبح سے ہی کافی خوش تھی لیکن پھر نہ جانے کیوں وہ شام تک ساری بات بھول گئی۔
"مجھے ایڈون سے ملنا ہے۔" شیشے سے باہر کی تاریک سرد رات کو دیکھتے ہوئے اس نے شہرام کو بتایا تھا۔
"یہ آفس ٹائم تو نہیں۔"
"مجھے اس کے گھر میں اس سے ملنا ہے۔ کیتھی کی وجہ سے میری تین چار ملاقاتیں ایڈون کے گھر میں ہی ہوئی ہیں۔"
پھر ٹیکسی جس جگہ رکی۔ اس جگہ کے لیے بنگلے کا لفظ بھی کہیں بہت چھوٹا اور دور پیچھے رہ جاتا ہوا محسوس ہوتا تھا۔
"امید ہے مجھے واپس آنے میں زیادہ دیر نہیں لگے گی۔"
بیانکا کہتے ہوئے اتری تھی اور پھر شہرام کے دیکھتے ہی دیکھتے وہ اندر چلی گئی تھی۔ شہرام وہیں گاڑی میں بیٹھا رہا تھا۔ اس کی چھٹی حس میں آتے خدشات اسے بے چین کرنے لگے تھے۔
سرد رات مدتوں سے کبھی ایک جگہ پڑے ہوئے پتھروں کی طرح ساکن تھی۔ وقت رکا ہوا یا شاید قطب شمالی کی طرح جما ہوا تھا، گھنٹوں کی سوئیاں بہت عجلت کا شکار ہو گئی تھیں، جبکہ سیکنڈوں کی سوئیاں اپنی جا جم سے آگے نہ بڑھ پا رہی تھیں شہرام کے لیے یہ وقت کاٹنا مشکل تر ہو گیا تھا۔
بیانکا بہت خوشگوار موڈ میں واپس آئی تھی۔
"چلیے۔۔۔" اس نے ڈرائیور سے کہا تو شہرام کو اس کی آواز میں گہرے سمندروں کا سا شور سنائی دیا تھا۔

"مجھے اپنے مقدمے کے سلسلے میں اس سے ملنا تھا۔"

بیانکا نے شہرام کو بتایا۔ جبکہ شہرام کی نظریں چاند کی طرح چمکتے ہیرے پر اٹکی ہوئی تھیں۔ وہ ہیرے کا ایک چھوٹا ذرہ بیانکا کی شہادت کی انگلی میں پرویا ہوا تھا۔ شہرام کو اچھی طرح یاد تھا کہ ریسٹورنٹ میں جس وقت بیانکا نے ہاتھ آگے بڑھا کر اس کی گردن میں جھولتے تعویذ کو چھوا تھا تب وہ ہاتھ اور انگلیاں مکمل طور پر خالی تھیں۔

ہمت رکھنے اور بات کو بے ضرر جاننے کے باوجود بھی وہ بیانکا سے اس کے متعلق پوچھ نہ سکا۔

بیانکا نے اندر کی ملاقات کا احوال سنانے میں کوئی دلچسپی ظاہر نہیں کی تھی اس کی نظریں افق پار کے دھاروں پر ٹکی ہوئی تھیں۔ اس کی منزل اس کے قریب تر آتی جارہی تھی۔ نفرت، غصے اور انتقام کا تناور درخت زمین پر اپنی جڑیں پوری طرح پھیلا چکا تھا۔ اسے اب وہاں زہریلا پھل لگنے کا انتظار تھا اور یہ انتظار بھی ختم ہونے کے قریب تھا۔

باہر کے تاریک مناظر تارکول کی طرح کچھ زیادہ ہی تاریک ہو چکے تھے۔ قمقمی جڑی روشنیاں اپنی کم مائیگی کے احساس پر شرمساری تھیں۔

ٹیکسی اپارٹمنٹ کی بلڈنگ کے آگے رکی تو وہ بنا کچھ کہے باہر نکلی تھی۔ لیکن اتر کر اور چند قدم آگے بڑھ کر وہ واپس پلٹی اور کھوی تھی اور شہرام کی طرف والی کھڑکی پر اس نے اپنا چہرہ ٹکایا تھا۔

"یہ دیکھو۔" اس نے اپنا دایاں ہاتھ شہرام کو دکھایا شہادت کی انگلی کو آگے بڑھا کر۔

"یہ۔ یہ کیا ہے؟"

"کوئی پاگل بھی سمجھ سکتا ہے کہ یہ رنگ ہے اور یہ اس کے اندر ایک بیش قیمت ہیرا فکس ہے۔"

"تمہیں۔ کیا تم نے اسے پرچیز کیا؟"

"نہیں۔ یہ مجھے ایڈون نے دی۔"

بیانکا نے کہا تو گھنے جنگلوں کی ہیبت شہرام کے چہرے پر آئی تھی۔

"تم پوچھ رہے تھے کہ ایڈون کی فیس میں کیسے ادا کروں گی؟"

وہ بات جسے سارے سفر کے دوران شہرام کو بتانے کی وہ اپنے اندر جرات نہیں رکھتی تھی اب نجانے کیسے بتا رہی تھی۔

"ہاں۔!"

"اس کی ضرورت نہیں پڑے گی۔ میں نے اس کا پرپوزل قبول کرلیا ہے۔ میں اس سے شادی کر رہی ہوں۔ اس مقدمے کی جیت ہی میری شادی کا گفٹ ہو گی۔"

بیانکا نے کس قدر خوشی اور ادا سے کہا تھا' یہ بات الگ کہ کہتے ہوئے اس کی آواز میں ظافر یوسف کی موسیقی کا سارا اوردست آیا تھا۔

شہرام کے چہرے کے تاثرات کیا ہوئے تھے۔ وہ نہ جاننے کی غرض سے ہی بیانکا نے فورا" چہرہ پرے کیا تھا۔ اور پھر مزید کچھ کہے بغیر وہ بلڈنگ کے داخلی دروازے کی طرف بڑھ گئی تھی۔ وہ جانتی تھی کہ شہرام ابھی تک بے حس و حرکت اسے پیچھے سے دیکھ رہا ہو گا۔

اپنے اپارٹمنٹ میں داخل ہو کر وہ دھم سے صوفے پر بیٹھی تھی۔ جیسے ماؤنٹ ایورسٹ سر کرکے آئی ہو۔ یا جیسے مریخ کے لمبے اور تھکا دینے والے سفر سے واپس لوٹی ہو۔ عجیب بات تھی۔ وہ بات جب صرف اس تک محدود تھی تب بھی اسے پریشان کر رہی تھی۔ اور اب جب اس نے وہ شہرام کو بتادی تھی تو اس کی بے قراری پھر بھی کم نہیں ہوئی تھی۔

اسے اس طرح بیٹھے بیٹھے کافی لمحے گزر گئے تھے۔ جب خاموش فضا میں گاڑی کے انجن کے اسٹارٹ ہونے کی آواز کسی بسمل پرندے کی کراہ کی طرح گونجی تھی۔

صوفے پر ساکن بیٹھی بیانکا جانتی تھی کہ یہ اس گاڑی کے انجن کے چلنے کی آواز ہے۔ جس میں شہرام بیٹھا ہوا ہے۔



☆ ☆ ☆

ایڈون بے چینی سے کمرے میں ٹہل رہا تھا۔

بے چینی اور اضطراب کی حالت میں اس کی یہ صورت حال آج پہلی بار ہو رہی تھی۔ ورنہ اپنی پوری زندگی میں وہ کسی مقدمے یا اپنی ذاتی زندگی کو لے کر جب کبھی بھی پریشان ہوا تو بند کمرے میں موم بتیاں روشن کرکے تنہائی میں وقت گزارنے کا عادی تھا لیکن آج کی پریشانی میں قدموں نے وہ سفر پکڑ لیے تھے جن کی شروعات تو امید و آس سے ہوئی تھی اور اختتام یقینا" خوشی پر ہونے والا تھا۔

"خدا کا شکر کہ تم آگئے جوڈتھ!"

ایڈون نے دور سے ہی جوڈتھ کو آتے دیکھ کر اونچی آواز میں کہا تھا۔ جوڈتھ کا چہرہ کامیابی کی خوشی سے دمک رہا تھا۔

"یہ دیکھیے۔"

جوڈتھ نے قریب آکر سرگوشی سی کی تھی۔ اور پھر شاپنگ بیگ میں سے ایک مضبوط ڈبے میں بند مخملی ڈبیہ کھول کر ایڈون کے آگے رکھ دی تھی۔

"میں غلط نہیں ہو سکتا۔ اور کوئی مجھے جھٹلا بھی نہیں سکتا کہ نیویارک مال میں کوئی رنگ اس سے بڑھ کر بھی موجود تھی۔"

ایڈون انگوٹھی کو مخملی ڈبیہ سے نکال کر اشتیاق سے دیکھنے لگا تھا۔ جوڈتھ نے اپنی بات میں مزید اضافہ کرنا ضروری سمجھا تھا۔

"اس کے انتخاب میں میں نے گھنٹوں کا وقت صرف کیا ہے۔ میں لیڈی نہیں ہوں لیکن پھر بھی میرا دل اسے پہننے کو کر رہا ہے۔ مس بیانکا کو یہ یقینا" بہت پسند آئے گی۔" جوڈتھ خوشی کے مارے بولتا چلا گیا۔

"اتنی وضاحتیں مت دو پیارے۔ کیا میں اندازہ نہیں لگا سکتا کہ تمہاری نظر انتخاب کتنی دیر کے بعد اس پر ٹکی ہو گی۔ یہ واقعی۔ یہ بہت خوب صورت ہے۔ اتنی کہ اس کے لیے خوب صورتی کا لفظ بھی بہت چھوٹا ہے۔"

"مس بیانکا خود بھی اتنی حسین ہیں کہ ان کے آگے خوب صورتی کے سارے الفاظ معمولی ہو جاتے ہیں۔"

ایڈون نے بالآخر شادی کرنے کا فیصلہ کرلیا تھا۔ اور یہ وہ بات تھی جس نے تیس سالہ ایڈون کے پرانے اور چہیتے ڈرائیور جوڈتھ سمیت سارے محل کو خوشی سے نہال کر دیا تھا۔ نجانے کیسے یہ بات گھر کے ملازموں اور میڈ تک بھی پہنچ گئی تھی اور آج کیتھی سمیت سب کو بیانکا کی آمد کا انتظار تھا۔

ایڈون نے انگوٹھی واپس نہیں رکھی تھی وہ تصور ہی تصور میں اس منظر میں کھو گیا تھا کہ جب وہ یہ انگوٹھی بیانکا کو دے کر پرپوز کرے گا تو اس کے کیا تاثرات ہوں گے۔

وہ سیدھی سادی سی لڑکی نجانے کیوں فیشن میگزین کے صفحے پر ایڈون کو بہت پیاری لگی۔ حالانکہ وہ اس سے براہ راست ایک ملاقات کرچکا تھا۔ جس میں اسے ہر ساعت یہ لگتا رہا کہ یہ لڑکی بس ابھی رو دے گی۔ تب وہ کسی حد تک ایک بکھری ہوئی لڑکی تھی۔ جسے کسی چیز نے مجبورا" سمیٹ رکھا تھا۔ پھر بھی جو کہانی بیانکا نے ایڈون کو سنائی اس نے ایڈون کو زیادہ متاثر نہیں کیا تھا۔ اس نے اپنی پوری زندگی میں ایسے لاتعداد کیس ہینڈل کیے اور سنے تھے۔ لیکن نہ جانے کیا بات ہوئی یا شاید بیانکا کو اپنا مدعا صحیح طرح بیان کرنا ہی نہ آیا کہ ایڈون کو اس ساری کہانی میں غلط بیانی نظر آئی۔

اس طرح پہلی ملاقات ناکام رہی تھی۔

جرمنی سے واپسی پر اس کی بیانکا سے دوسری ملاقات ہوئی تھی۔

وہ بکھری ہوئی لڑکی اب کے پورے طمطراق سے آئی تھی۔ جیسے وہ مس ورلڈ ہو اگر نہیں تھی تو کم بھی نہیں تھی۔ ایڈون کو یا سکتے میں آگیا تھا۔

"یہ خوب صورتی مجھے پہلی ملاقات میں کیوں نظر نہ آئی۔" اسے خود پر شبہ ہوا تھا کہ وقت گزرنے اور عمر بڑھنے کے ساتھ ساتھ اس کی نظر بھی کمزور ہونے لگی

ہے شاید۔

خود بیانکا کی گفتگو کے ساتھ نظروں کا آنے والا ہر ہر ترکش تھا۔ ان ترکش تیروں کی بھرمار سے ایڈون بھلا کیسے بچتا۔ بیانکا کی سنائی کہانی کے سارے جھول خود بخود ہی ختم ہو گئے۔

ایڈون نے اسے اگلے دن پھر آنے کا کہا تھا۔

وہ سارا دن اس نے گھر میں گزارا تھا۔ اپنی موجودہ اور ماضی کی زندگی پر نظر ڈالتے ہوئے۔ سوائے دولت کی فراوانی کے کوئی چیز ایسی نہیں تھی جس کی بنا پر وہ خود کو کامیاب مرد تصور کر سکتا۔ سنگل ہونے اور رہ جانے کے باعث وہ اب تک ایک ناکام زندگی بسر کرتا آیا تھا۔ ویسے اس بات کا اعلان تو اس کی بہن بھی ہر فون کال پر کرتی تھی لیکن یہ احساس آج خود ایڈون پر بڑی شدت سے غالب آیا تھا۔

"جوڈتھ میں شادی کرنا چاہتا ہوں۔"

بیانکا سے ہوئی تیسری لمبی ملاقات کے اختتام پر اور بیانکا کے جانے کے بعد اس نے اپنے چہیتے ڈرائیور سے کہا تھا۔

"کیا؟ کس سے۔۔۔ کون ہے وہ سر؟"

"یہ جو ابھی ابھی یہاں سے اٹھ کر گئی ہے۔۔۔ لیکن پھر بھی یہاں ہی ہے۔۔۔ بیانکا سے۔۔۔"

ایڈون نے بتایا اور جوڈتھ کا دل کیا کہ وہ خوشی سے چلا چلا کر پورا محل سر پر اٹھا لے۔

☆ ☆ ☆

"جوڈتھ! تم کیتھی سے کہو کہ وہ بیانکا کو کال کرے۔۔۔ کہیں وہ بھول ہی نہ گئی ہو کہ اسے آج یہاں آنا ہے۔۔۔ کہیں وہ آج کی ملاقات کو بھی عام ملاقات نہ سمجھ رہی ہو۔" ایڈون آج اس بچے کی مانند تھا جو کسی مذہبی تہوار میں اچھے اور مہنگے کپڑے پہن کر اپنی خوشی میں دیوانہ ہو جاتا ہے۔

"وہ یہ بات کیسے بھول سکتی ہے سر۔ کوئی بھی لڑکی یہ بات کیسے بھول سکتی ہے۔"

"لیکن میں نے اسے ابھی تک کوئی اشارہ بھی تو نہیں دیا۔"

"لڑکیوں کو اشاروں کی ضرورت نہیں پڑتی۔۔۔ وہ نظر التفات کو مردوں کی نسبت زیادہ بہتر طریقے سے سمجھ سکتی ہیں۔"

"جوڈتھ۔۔۔ اگر اس نے انکار کر دیا تو۔۔۔؟" ایڈون نے اپنے خدشے کا اظہار کیا تھا۔

"ایسا نہیں ہو سکتا۔۔۔ اگر ایسا ہوا تو یہ مس بیانکا کی بدقسمتی ہو گی۔"

"اچھا۔۔۔ تم کہتے ہو تو ٹھیک ہی کہتے ہو گے۔" ایڈون صوفے پر بیٹھ گیا تھا۔

پھر بڑی دیر کے بعد رات میں بیانکا کی آمد کی خوشبو آئی تھی۔

"وہ آ گئی ہیں سر۔۔۔ مس بیانکا۔"

جوڈتھ نے آکر اسے اطلاع دی تھی۔

"اوہ۔۔۔" ایڈون جیسے نیند سے جاگ کر اٹھا تھا۔

"تو تم پھر جاؤ یہاں سے۔۔۔ تمہارے سامنے میں یہ بات بھلا کیسے کروں گا۔"

"ٹھیک ہے سر!" جوڈتھ ہنستا ہوا کمرے سے باہر چلا گیا تھا۔

ایڈون خود کو بڑے ضبط سے اپنے مستقل رعب والے سراپے میں لانے میں کامیاب ہو پایا تھا۔ لیکن جوں ہی بیانکا اندر داخل ہوئی ایڈون کو یہ ضبط کہیں کھوتا ہوا محسوس ہوا تھا۔

"آپ نے کچھ ضروری باتیں کرنے کے لیے مجھے بلایا تھا۔"

بیانکا کا لہجہ ایک کسٹمر جیسا تھا۔ حالانکہ کیتھی نے اسے سارے حالات بڑی وضاحت سے بتا دیے تھے۔ اور وہ جانتی تھی کہ ایڈون نے آج اسے یہاں صرف کسٹمر کی حیثیت سے نہیں بلایا۔

"غفار جلال کے گھر کا پتا چل گیا ہے۔ وہ فلوریڈا میں بنگال یارڈ نامی علاقے میں رہتے ہیں۔۔۔ اب وہ لوگ زراعت کے شعبے سے منسلک نہیں ہیں۔۔۔ انہوں نے اسٹور خریدا ہے بہت بڑے لیول کا اور وہ تینوں اسے ہی رن کر رہے ہیں۔ یہ چیز ان کے خلاف جاتی



ہے کہ انہوں نے محکمہ زراعت سے کس وجہ کے تحت غلط بیانی کی کہ وہ پاکستان شفٹ ہو رہے ہیں۔۔۔ جبکہ وہ فلوریڈا آباد ہونے کی سوچ رہے تھے دوسرا یہ کہ اتنے بڑے لیول کا اسٹور خریدنے کے لیے ان کے پاس رقم کہاں سے آئی۔"

"انہوں نے ڈیڈ الیاس کی پراپرٹی کو سیل کر دیا تھا جو می ان کے نام کر چکی تھی۔"

"میں نے یونین کے آفس سے ریکارڈ حاصل کر لیا ہے۔ تمہیں اندازہ نہیں ہو پایا ذراصل تم نے اپنے اثاثے غفار جلال یا احمد کے نام منتقل نہیں کیے تھے۔ بلکہ کسی انجان آدمی کو بیچے تھے دستاویزات میں اس آدمی کا نام مائیکل ہے۔ مائیکل غفار کا دوست تھا اور اسے فوت ہوئے دو سال کا عرصہ گزر چکا ہے۔" بیانکا کو شاک لگا تھا' مکار لوگوں نے کس طریقے سے ساری کارروائی کی تھی۔

"یہ وہ واحد چیز ہے جو ان کے خلاف سب سے بڑا ثبوت بن سکتی ہے۔ نہ جانے انہوں نے یہ حرکت کیوں کی؟ شاید سارے معاملے سے خود کو دور رکھنے کے لیے' لیکن مائیکل کی موت کا راز کھل جانے کے بعد اب وہ اس میں بری طرح پھنس جائیں گے' غفار مائیکل نامی شخص کو نہیں جانتا۔ اس کے لیے یہ بات ثابت کرنا مشکل ترین بلکہ ناممکن ہے۔۔۔ جبکہ یونین کے آفس میں نصب کیمروں سے یہ بات بھی ثابت ہو جائے گی کہ تم ان تینوں کے ساتھ ہی آفس میں آئی تھیں۔۔۔ تمہارا اٹارنی بھی ساری سازش میں شامل رہا ہے۔ وہ بھی بچ نہیں سکے گا۔ مزید شواہد اکٹھے کرنے کے لیے ہمیں دولت کا سہارا لینا پڑے گا۔ دولت کی طاقت تو تم اپنی آنکھوں سے دیکھ ہی چکی ہو۔۔۔ جو انسان اچھے ہوتے ہیں صرف موقع کے فقدان کی وجہ سے اچھے ہوتے ہیں جیسے ہی انہیں برائی کرنے کا موقع ملتا ہے' وہ بڑے انسانوں کو بھی مات دے جاتے ہیں۔"

ایڈون نے کہا تو بیانکا نے سر کی جنبش سے ساری بات کا جواب دیا تھا۔ وقتی طور پر وہ افسردہ ہو گئی تھی۔ یہ وہ قصہ تھا جو جب بھی سنایا جاتا تھا اسے لہولہان کر جاتا تھا۔

"میں تم سے ایک اور بات بھی کہنا چاہتا ہوں بیانکا۔۔۔ درحقیقت میں نے آج تمہیں اس لیے بلایا ہے۔" جذبات سے عاری لہجے میں فقرہ ادا ہوا تھا۔

"آپ کہیں میں سن رہی ہوں۔" اس نے حیفہ مام کی بات حیفہ مام کے لہجے میں ہی ادا کی تھی۔

تھوڑی دیر ایڈون خاموش بیٹھا رہا تھا۔ پھر اٹھ کر کارنس کی طرف گیا تھا۔ جہاں کرسٹل ویز کے ساتھ مخملی ڈبیہ رکھی گئی تھی۔ بیانکا کے لیے اس ساری صورت حال کا کوئی پہلو بھی نیا نہیں تھا۔

"مجھ سے شادی کرو گی بیانکا؟"

یک لخت پلٹ کر اور کھلی ڈبیہ میں جگمگاتی انگوٹھی بیانکا کی طرف بڑھا کر ایڈون نے پوچھا تھا۔

"تم اگر مجھ سے شادی کر لو تو یہ میری زندگی کی سب سے بڑی خوشی ہو گی۔" بیانکا کے لیے سب غیر متوقع تو نہیں تھا جس رات وہ اپنے حسن کے جام میں موجود شہد اور زہر کے عنصر سے واقف ہوئی تھی اس رات ہی اس نے بڑے گہرے فیصلے کر لیے تھے۔ اس کا پہلا ہی ہدف ایڈون تھا۔ وہ کامیاب ہوئی تھی۔ اس نے ایسا ہی سوچا تھا۔۔۔ جیسا اب ہو رہا تھا۔۔۔ پھر بھی اس کے چہرے پر سوچی سمجھی مسکراہٹ نہ آ سکی تھی۔

کمرے سے باہر دیوار کے ساتھ جڑ کر کھڑے جوڈتھ اور کیتھی سمیت دوسری میڈز کو ایڈون سے بھی زیادہ اس سوال کے جواب کا انتظار تھا۔ سب کے چہرے انجانی خوشی سے دمک رہے تھے۔

بیانکا نے ایک نظر۔۔۔ تراشے گئے ہیرے کو دیکھا تھا۔

اس ہیرے کی چمک ایسی تھی جیسی تہ خانے کے اندھیرے میں چمکتے حیفہ مومر کی آنکھوں میں آئے آنسوؤں کی۔۔۔ اس ہیرے کی چمک ایسی تھی جیسی کول بوزن سے آتی سورج کی ترچھی اور پھر ترچھی ہوتی بنفشی شعاعوں کی۔

بیانکا نے بہت ساری روشنیاں اکٹھی کرنی تھیں

اور پھر اپنے آگے کے راستوں کو تلاش کرتا تھا۔ اس ہیرے کی چمک کم از کم اتنی تو ضرور تھی کہ اب وہ اندھیروں سے ڈر نہیں سکتی تھی۔ ڈیڈ الیاس کی گردن پر ثبت سرخ لکیر کے مضبوط تصور کو بھول سکتی تھی۔

"بولو بیانکا۔۔۔ میں تمہارے جواب کا منتظر ہوں۔"

"ہاں۔۔۔!" آنکھوں کو۔۔۔ پلکوں کو۔۔۔ کافی دیر سے ساکت رکھے اور بنا چہرے کو ہلائے وہ نجانے کس رخ سے بولی تھی۔

ایڈون کو کو اسی بات کی توقع تھی پھر بھی اس کی آنکھیں پھیلتی چلی گئی تھیں۔ انگوٹھی نکال کر اس نے بیانکا کو پہنا دی تھی۔ جسے پہن کر وہ ایک طرح سے آدھی کامیاب ہو گئی تھی۔

اس کی خاموشی اور اداسی کے اسبابوں کی وجہ ڈھونڈنے سے بھی نہیں مل رہی تھی کیا وہ یہ ہی سب نہ چاہتی تھی۔

"مجھے دیر ہو رہی ہے۔ مجھے اب چلنا چاہیے۔"

چند منٹ کی مزید گفتگو کے بعد بیانکا نے کہا تھا اور ایڈون کے کچھ کہنے سے پہلے ہی اٹھی تھی۔

باہر نکلنے سے پہلے اس نے بڑی احتیاط سے رنگ کو اپنی انگلی سے اتار کر ہینڈ بیگ میں رکھ لیا تھا۔۔۔ لیکن لمبی روش کو پار کرتے وقت اس نے دوبارہ ہینڈ بیگ کھول کر رنگ کو واپس پہن لیا تھا۔

"یہ کوئی ایسی بات نہیں جسے کسی صورت راز میں رکھنے کی ضرورت ہے۔۔۔ خصوصاً "شہرام سے۔"

ٹیکسی میں شہرام بیٹھا اس کا منتظر تھا۔ اس لیے اس نے وہاں تک پہنچنے سے پہلے اپنے چہرے پر بہتے بے تحاشا آنسوؤں کو بڑی نفاست سے صاف کر لیا تھا۔



"اپنے کیریئر کا آخری ٹریک میں تمہارے نام کرتی ہوں۔۔۔ مارٹا۔"

ہیڈ فون کو کانوں سے لگا کر بیانکا نے کہا تھا۔ جواب میں مارٹا دل سے مسکرائی تھی۔ پھر چند ہی لمحوں بعد بیانکا نے چار گانوں کی جنگل بیٹ شروع کی تھی۔

"بالآخر وہ دن آنے ہی والا ہے جب میں پہلی بار سکون سے سوؤں گی۔" وہ Delay (ایک ایفکٹ) کا استعمال کرنے لگی تھی۔

جب وہ لوگ جیلوں میں سڑیں گے تو کیا کیا جانتیں نہ ہو جائیں گی ان سب کی۔۔۔ تب وہ لوگ جان جائیں گے کہ قید کی زندگی کیا ہوتی ہے۔ تب وہ اس جائیداد کو بھی ترسیں گے جو پہلے سے ہی ان کے پاس تھی اور جس پر وہ خوش نہ رہ سکے۔ وہ مجھ سے معافی مانگیں گے ہلیکن میں انہیں ہرگز معاف نہ کروں گی۔۔۔ کیا انہیں معاف کرنے کے لیے میں نے اتنی مشکلوں کا سامنا کیا ہے۔ یہ اذیت انہیں جھیلنی ہو گی۔۔۔ وہ خدا سے معافی مانگیں گے گڑگڑائیں گے۔۔۔ خدا چاہے گا تو انہیں معاف کر دے گا۔ لیکن کوئی ایسا معجزہ نہیں ہو گا جو ان لوگوں کو سزاؤں سے بچا سکے۔۔۔ کس قدر خوب صورت منظر ہو گا وہ جس دن میں ان سب کو سلاخوں کے پیچھے دیکھوں گی۔۔۔ کسوف گرفتگی آفتاب سے بھی گہرا منظر۔۔۔ میں روز جاؤں گی ان سے ملنے۔۔۔ یہ دنیا کا خوب صورت ترین نظارہ ہو گا اور میں اس سے روز فیض یاب ہوا کروں گی۔۔۔ اپنے دل کو روز تسکین دیا کروں گی۔۔۔ جیسے روز میں نے خود کو یہاں اذیت دی ہے۔ اتنی کہ اذیت میری ذات کا حصہ بن گئی ہے۔۔۔ لیکن اب اس خود اذیتی کے دن پورے ہو گئے۔ اب میری باری آ گئی۔۔۔ کھیل کے دوسرے حصے کی۔۔۔ جس میں سارے مہرے بھی میرے ہوں گے اور ساری چالیں بھی میری ہوں گی۔۔۔

گانے کے بول۔

خود کو جان لو۔۔۔ پہچان لو
تم فاتح ہو جاؤ گے

"ہاہا۔۔۔ ہاں میں نے خود کو جان لیا۔۔۔ اور اب میں فاتح ہوں۔۔۔ اس فتح کے لیے خود سے جنگ کرنا بڑا مشکل تھا۔

ہمارا انجان رہنا ہمارے لیے نقصان کا باعث تھا اور مجھے خدا پر کامل یقین تھا کہ کامیابی آخر میری ہی ہو گی۔

دلدل میں دفن ہونے سے بہتر ہے کہ
سفر ختم کر دیا جائے

وہ لی اور ڈی کے بٹنوں کو اوپر نیچے کرنے لگی تھی۔

"وہ آگیا ہے۔"

مارٹا نے اس کے کان کے قریب منہ لا کر سرگوشی کی تھی۔

"کون؟"

"تمہارا دوست۔۔۔ شہرام۔"

"کہاں ہے۔"

"وہاں۔۔۔ نیچے وہ دیکھو۔"

مارٹا نے اشارہ کیا تو بیانکا نے اسی سمت دیکھا تھا۔ وہاں شہرام کھڑا اوپر بیانکا کو ہی دیکھ رہا تھا۔ بیانکا نے اپنی پوری جان لگا کر اسے ہائے کیا تھا۔ شہرام اس کی طرف دیکھتا رہا لیکن وہ مسکرا نہ سکا تھا۔

جب ہم مایوس نہ ہونے کا ارادہ کرتے ہیں
اور پا لیتے ہیں بالآخر جو چاہتے ہیں

میوزک کا ردھم ہلکا ہوا تھا۔ بیانکا مزید کوئی ایفکٹ استعمال نہیں کر سکی تھی۔ اسے شہرام کا اس طرح سنجیدہ رہنا عجیب لگا تھا۔ ایڈون سے شادی والی بات کے بعد سے وہ اسے آج نظر آیا تھا۔ پورے ایک ہفتے کے بعد۔۔۔ وہ شاید ان دنوں اس قدر مصروف رہا تھا کہ نہ ہی بیانکا سے مل سکا تھا اور نہ ہی اس کی کال کا جواب دے سکا تھا۔

پھر بھی ہم ادھورے سے کیوں رہ جاتے ہیں۔

بیٹ جنگلنگ کم ہوتے ہوتے کنارے سے لگنے لگی تھی۔ بیانکا نے ہیڈ فون اتار کر اسٹینڈ پر رکھا تھا۔

"الوداع پیاری مارٹا۔۔۔ تم نے میرا بہت ساتھ دیا ہے۔"

وہ تیزی سے سیڑھیاں اُتر جانا چاہتی تھی۔

"سنو بیانکا۔۔۔!" مارٹا نے پکارا تو بیانکا واپس پلٹی تھی۔

"ٹیرس پر آج تمہارا آخری دن تھا۔۔۔ یہ سوچ کر اداس ہو یا کوئی اور وجہ ہے۔"

بیانکا کا دل سوکھے پتے کی طرح کلپا تھا۔ جیسے اس کی کوئی چوری واقعی میں پکڑی جا چکی ہو۔

"کیا کہہ رہی ہو مارٹا؟"

"وہی جو تمہارے چہرے۔۔۔ تمہاری چال سے عیاں ہے۔"

"جاب پر آخری دن ہے۔۔۔ شاید اسی وجہ سے۔"

وہ خود بے یقینی سے بولی تھی۔

"چند دنوں میں تمہاری شادی ہونے والی ہے۔۔۔ شادی کی خوشی کبھی کبھی اداسی سے زیادہ ہوتی ہے۔"

بیانکا نے اپنی جھکی پلکیں اٹھا کر مارٹا کو دیکھا تھا۔

"ٹھیک کہتی ہو۔" اور تیزی سے سیڑھیاں اتر کر وہ نیچے آ گئی تھی۔

بڑی دیر تک نظریں دوڑانے کے بعد بھی شہرام اسے وہاں کھڑا نظر نہیں آیا تھا جہاں وہ آ کر کھڑا ہوا تھا۔

"وہ واپس جا چکے ہیں۔"

ویٹر نے اسے کھوجتی نظروں سے ادھر ادھر دیکھتے دیکھ کر کہا تھا۔

"کب۔۔۔؟"

"چند لمحوں پہلے"

"لیکن وہ چند لمحوں پہلے ہی تو آیا تھا۔"

یہ فقرہ اس نے ویٹر سے زیادہ خود سے کہا تھا۔ پھر وہ تیزی سے داخلی دروازے کی طرف بھاگی تھی۔ لیکن دروازہ پار کرنے سے پہلے ہی اس کی چال سست ہو گئی تھی۔ وہ جانتی تھی کہ وہ اتنے سے وقت میں کہاں گیا ہو گا لیکن اب وہ اسے ڈھونڈ ڈھونڈ کر اذیت بھی تو دینا نہ چاہتی تھی۔

"کیونکہ بعض اوقات چیزیں کھو دینے کا فن اچھا ہوتا ہے۔" اسے بہت پہلے کی پڑھی ہوئی ایک نظم یاد آئی تھی۔

"جب چیزیں ہماری دسترس میں آتی ہیں اور ہم سے دوبارہ کھو جاتی ہیں تو پھر ہمیں یہ بات مان لینی چاہیے کہ وہ چیزیں ہمارے لیے نہیں ہیں یا ہم ان کے لیے نہیں بنے۔"

اسے ڈیڈ الیاس کی ایک بات یاد آگئی تھی۔

"تم جیسی لڑکی تم اتنی خود غرض کیسے ہو گئیں؟"

وہ داخلی دروازے سے واپس آ رہی تھی جب مارٹا

نے نیا ٹریک شروع کیا تھا۔ اس ٹریک میں اسے اپنے لیے ایک طنز کا تیر کمان میں اٹکا ہوا نظر آیا تھا۔ چلتے چلتے اس نے دنیا کے ان تمام شاعروں پر لعنت بھیجی تھی جو ایسی بے معنی شاعری کرتے ہیں۔

"اچھی لڑکی تم اتنی خود غرض کیسے ہو گئیں۔"

آواز کانوں کے پردے پھاڑنے لگی تھی۔ وہ ان الفاظ کو سننا نہیں چاہتی تھی پھر بھی ٹریک کی آواز نے ڈریسنگ روم تک اس کا پیچھا کیا تھا۔

☼ ☼ ☼

مصنوعی جھیل کے باسی پانی کی لہریں سنہری تھیں۔ شہرام کو اندازہ نہیں تھا کہ سنہری رنگ کبھی اتنا ظالم بھی ہوا ہے۔

Edwan with Bianca

انویٹیشن کارڈ کے باقی مندرج اس سے پڑھے نہیں جاتے تھے۔ وہ ان دو لفظوں کے مہاجال سے باہر ہی نہیں نکل پا رہا تھا۔

بیانکا کی نظریں بظاہر جھکی ہوئی تھیں۔ لیکن وہ ترچھی نظروں سے شہرام کے تاثرات جاننے کی ہی کوشش کر رہی تھی۔

"تم نے ایڈون سے شادی کرنے کا فیصلہ اس لیے کیا ہے تاکہ وہ تمہارا مقدمہ لڑے۔" وہ جو بڑی دیر سے خاموش تھا۔ اب بولنے پر آیا تو بالکل ہی براہ راست ہو گیا۔

"میرے فیصلے میں یہ وجہ سب سے اول تھی۔" بیانکا نے صاف گوئی سے جواب دیا تھا۔

"میرے خیال میں۔۔۔ مجھے لگتا ہے بیانکا کہ یہ مس میچ ہے۔۔۔ عمروں کا فرق اور۔"

"میرے ساتھ جو کچھ ہوا اس سب کا بھی میری عمر کے ساتھ مس میچ ہی تھا۔" بیانکا کے لہجے میں دبا ہوا غم اور غصہ تھا۔

"لیکن۔۔۔ اس طرح۔"

"دنیا ایسے واقعات سے بھری پڑی ہے شہرام۔۔۔ کیا تم نے یہ ساری باتیں کرنے کے لیے مجھے یہاں بلایا ہے؟"

"نہیں۔۔۔" شہرام اداس ہو گیا تھا۔ "جوبات کرنے کے لیے بلایا تھا وہ تو میں کہہ ہی نہیں پا رہا۔" بیانکا اپنی انگلیوں کے ناخنوں میں کھو گئی تھی۔

"کیا تمہیں دولت عزیز ہے بیانکا؟"

"نہیں۔۔۔ لیکن میں اپنے ڈیڈ کے بنائے اثاثوں کو کسی اور کے پاس نہیں دیکھ سکتی۔۔۔ میں ان تمام لوگوں کو نیست و نابود کر دینا چاہتی ہوں۔" بیانکا جذباتی ہونے لگی تھی۔

"خدا بننے کی کوشش مت کرو بیانکا۔۔۔ یہ اختیار اللہ کے پاس ہے۔۔۔ اس کے پاس ہی رہنے دو۔"

"یہ تم کہہ رہے ہو شہرام!" بیانکا ہنسی تھی۔ شہرام اس کی ہنسی میں چھپے طنز کو جان گیا تھا۔

"ہاں۔۔۔ کیوں کہ بابا نے ٹھیک کہا تھا کہ وقت آنے پر ہم اپنی ایسی سوچوں پر ضرور پچھتاتے ہیں۔"

"ہو سکتا ہے۔۔۔ یہ موقع مجھے اللہ نے ہی دیا ہو شہرام۔"

بیانکا کو اپنی استہزائیہ ہنسی پر ندامت محسوس ہوئی تھی۔

"جب سیرین نے مجھے چھوڑا مجھے لگا کہ میں اب کبھی بھی کسی سے بھی محبت نہیں کر سکوں گا۔ مجھ میں محبت کرنے کی قابلیت 'ہنر سب ختم ہو گیا ہے' لیکن ۔۔۔ لیکن پھر میں تم سے ملا اور میں نے جانا کہ اپنے دل کی لگامیں ہم کبھی بھی اپنے ہاتھوں میں نہیں تھام سکتے۔"

بیانکا نے کچھ نہیں کہا تھا۔ وہ اپنے پیروں کے نیچے خشک تنکوں کو ہاتھوں سے ادھر ادھر کرنے لگی تھی۔ اس حالت میں بیٹھی ہوئی وہ شہرام کو سیرین کی طرح دکھائی دے رہی تھی 'جو ارجیر کی پہاڑی پر کدام کے درخت کے نیچے ایک ٹیلے پر ایسے ہی بیٹھی اپنی بے وفائی کی آدھی ادھوری وجہ بیان کر رہی تھی۔

"ایک بات کہوں بیانکا۔"

"کہو شہرام۔۔۔ کب سے تم ہی تو کہہ رہے ہو اور میں صرف جواب دے رہی ہوں۔"



"تو پھر اس آخری بات کا بھی جواب دے دو۔"

"میں سن رہی ہوں۔"

"مجھے۔۔۔ مجھے تم سے محبت ہو گئی ہے بیانکا۔"

شہرام نے کہہ دیا جیسے اس نے سیرین سے کہہ دیا تھا کہ اس کے بغیر وہ مر جائے گا' حالانکہ آج کی ہی طرح تب بھی اسے اندازہ تھا کہ سیرین کو اب وہ کبھی نہیں پا سکے گا۔

"اتنی محبت کہ اتنی محبت تو شاید تم۔۔۔ تمہیں خود بھی خود سے نہ ہو گی۔"

"ان باتوں کا اب کیا فائدہ شہرام۔۔۔ پندرہ دنوں کے بعد ویسے بھی میری شادی ہے۔۔۔ اپنی کامیابی کے اتنے قریب پہنچ کر میں واپس نہیں پلٹ سکتی شہرام۔۔۔ تم میرے اچھے دوست ہو۔۔۔ ہمیشہ رہو گے۔۔۔ دوستی میں اکثر ایسا ہوتا ہے کہ ایک فریق یا دونوں محبت میں گرفتار ہو جاتے ہیں۔۔۔ اور اچھے دوست ایسے مسئلوں کو پڑھے لکھے لوگوں کی طرح بہت خوش اسلوبی سے حل کر لیتے ہیں۔"

"کیا تمہیں مجھ سے محبت نہیں بیانکا؟"

شہرام نے اسے درمیان میں ہی ٹوکا تھا۔ وہ لا حاصل گفتگو کر رہی تھی۔ بیانکا خاموش ہو گئی۔

"میرے مشاہدے کو اتنا بے مول تو نہ کرو۔"

شہرام نے کہا تو بیانکا اپنی جگہ پر سن سی ہو گئی "تو کیا یہ سب جانتا ہے؟" وہ سوچنے لگی۔

"ہے۔۔۔ لیکن ایک دوست کی حیثیت سے۔"

"تم جھوٹ بول رہی ہو۔"

"میرا سچ بولنا بھی اب بے کار ہے۔"

"تمہارے پاس ابھی بھی وقت ہے۔"

"مجھے ہر صورت ان لوگوں سے بدلہ لینا ہے۔۔۔ فی الحال میں اس کے علاوہ اور کچھ بھی نہیں سوچ سکتی اور نہ ہی سوچنا چاہتی ہوں۔"

وہ سیرین کی طرح باغیانہ انداز سے بولی تھی۔

"کیا تم اپنے بدلے کو اللہ کے حوالے نہیں کر سکتیں۔۔۔ وہ ہر صورت بہتر حالات بنا لیتا ہے۔"

"اور تب تک میں کیسے زندہ رہوں۔۔۔ بولو۔۔۔ مجھے سانس کیسے آئے گی۔"

"اگر تم سب اللہ کے حوالے کر دو گی تو وہ تمہیں صبر دے گا۔"

"تمہارے لیے کتنا آسان ہے شہرام۔۔۔ تم اس فیز سے آگے بڑھ آئے ہو تم کیسے جانو گے! جب میں نے پہلی بار ٹی وی پر احمد کو دیکھا تھا تو میری کیا حالت ہوئی تھی۔۔۔ اگر میں کسی طرح اس کا گلا دبا سکتی تو دنیا کی کوئی طاقت مجھے روک نہیں سکتی تھی۔۔۔ اور کوئی سزا مجھے ڈرا نہیں سکتی تھی۔

تم میری ان فیلنگز کو کیسے جانو گے شہرام جب میں ڈیڈ کے اثاثوں پر کسی اور کو قابض دیکھتی ہوں۔۔۔ ایک ایک چیز ڈیڈ اور ماما نے کس قدر لگن اور محنت سے بنائی ہے تم اندازہ بھی نہیں لگا سکتے۔۔۔ اور تم ان ساری باتوں کو کبابوں کے جل جانے سے نسبت دے رہے ہو۔"

بیانکا روانی میں بولتی چلی گئی تھی۔ اس کی آواز قدرے تیز ہو گئی تھی۔ اور آخری بات کہہ چکنے کے بعد اسے گہرا افسوس ہوا تھا۔ شہرام کے چہرے پر تاریک رنگ آکر ٹھہر گئے تھے۔

"میرا یہ مطلب نہیں تھا شہرام۔۔۔ میرا مقصد تمہیں دکھ پہنچانا نہیں تھا میں تمہاری محبت کی دل سے قدر کرتی ہوں۔۔۔ لیکن میرے پاس اس کے علاوہ اور کوئی حل نہیں ہے۔"

شام میں پرندوں کے غول اپنے اپنے بسیروں کی طرف بڑھنے لگے تھے۔ نجانے ان کے پروں کی پھڑپھڑاہٹ کی نوعیت متغیر تھی یا پروازوں میں فریب' مشابہت حد سے بڑھ گئی تھی کہ بدیسی اور دیسی پرندوں میں فرق کرنا ستاروں کی روشنی اور غم کی طرح مشکل ترین ہو گیا۔

اس منظر پر ٹکٹکی باندھے شہرام کی آنکھیں بھیگنے لگی تھیں۔

"وقت آگیا ہے ہجرت کر کے آئے ہوئے پرندوں کے واپس لوٹ جانے کا۔" اس نے خود سے کہا تھا۔

"ماما جا! آپ کی ساری دعائیں قبول ہو گئی ہیں۔۔۔ آپ کا بیٹا واپس آرہا ہے۔۔۔ اگرچہ جس حالت میں گیا

تھا اس سے بھی بدتر حالت میں۔"

مغرب کے زعم میں ڈوبے دن کے کنارے کی طرف پرواز کرتے پرندوں کو دیکھتے ہوئے شہرام نے کہا تھا۔ یہ پرندے یقیناً "اس کا پیغام اہل زنجو یہ تک لے جانے والے تھے۔



تاروں سے سجی رات میں Fuchsia کی بیل بھی اپنے چنچل رنگ کھو چکی تھی۔ بیانکا نے کھڑکی کی زیریں سرے پر اپنے دونوں ہاتھ ٹکائے تھے۔

فانوسی پھول رات کی کرم نوازی کے باعث بند ہوئے پڑے تھے۔ نجانے کس کس پھول میں شہد کی کون کون سی مکھی بند تھی۔ مرنے کے بالکل قریب۔۔۔ یا مرچکی۔

"ایسا کیوں ہوتا ہے؟"

قدرت کے نظام میں ان گنت سوالیہ نشان کیوں ہیں۔ قدرت کے نظام میں اتنے ہی جواب کیوں نہیں ہیں۔

"دعا کرو۔ دیر سے ہی سہی ' وہ آج گھر واپس آجائے۔" اسے حیفہ مام کا رندھا ہوا لہجہ اور بھیگا ہوا چہرہ یاد آیا تھا۔

"خیریت؟۔۔۔ اس کے لیے ہی تو دعا کر رہی ہوں۔"

"میرے دل کے خوف خدا کرے بس یہ پورے نہ ہوں۔"

"میں اپنی دعاؤں کو اور وقت کو تھوڑی مزید مہلت دینا چاہتی ہوں۔"

"ہم تو بس دعا ہی کرسکتے ہیں۔ تم دونوں جلدی یہاں پہنچو۔"

پھر اس کے تصور میں چچا جلال کی آواز کی بازگشت دور تک پھیلتی چلی گئی تھی۔

"دروازہ کھولیے۔"

"یہ دروازہ اتنے آرام سے نہیں کھلے گا۔"

"اب یہاں بیٹھ کر تسلی سے سوچو کہ تمہیں دستخط کرنے ہیں کہ نہیں۔"

"حرام زادی کرو دستخط۔"

"الیاس کے دائیں طرف حیفہ کی قبر ہے۔"

اس کی خود کی اپنی زندگی میں بھی اس رات کے تاروں کی طرح ان گنت سوال تھے۔ ایسا کیوں ہوا۔۔۔ میرے ساتھ ہی کیوں۔۔۔ کسی ایک کا بھی جواب نہیں تھا' صرف بے چینی تھی۔ اضطراب تھا۔

"اور تم چاہتے ہو شہرام! کہ میں ان سب کے بدلے میں تم کو فوقیت دوں۔۔۔ اپنے دل کی سنوں۔۔۔ دماغ کی نہیں۔۔۔ میں دل کی سن لوں اگر میری یادداشت کہیں گم ہوجائے۔۔۔ میں تمہاری بات مان لوں۔۔۔ سب کچھ خدا پر چھوڑ کر صبر کرلوں اگر حالات رفتہ رفتہ میری سماعت مجھ سے نہ چھین رہے ہوں تو؟" کھڑکی بند کرکے وہ واپس پلٹی تھی۔

بیڈ پر مختلف برانڈز کی مہنگی ترین چیزوں کا ڈھیر لگا ہوا تھا۔ اس نے سیل فون اٹھا کر شہرام کو کال کی تھی۔ حسب معمول اس کا سیل فون آف تھا۔

"ٹھیک ہے شہرام۔۔۔ تمہارا ناراض ہونے کا پورا حق بنتا ہے۔۔۔ میں دوستی کے ناتے تم سے تمہارا یہ حق نہیں چھینوں گی۔"

سیل فون اس نے واپس بیڈ پر اچھال دیا تھا اور ایڈون کی طرف سے بھیجی جانے والی اشیاء میں سے سفید برائیڈل گاؤن کو اسٹریپس سے پکڑ کر دیکھا تھا ڈریس بلاشک و شبہ بے انتہا خوب صورت تھا۔

کیٹی نے اسے پہلے ہی بتادیا تھا کہ جو ڈتھ اس کے لیے کس قدر مہنگی مہنگی اور جاذب نظر اشیا اکٹھی کررہا ہے۔

"تم خوش قسمت ہو بیانکا۔" کیٹی نے آخری فقرہ چلاتے ہوئے کہا تھا۔

اور اب وہ بیڈ پر بکھری ہوئی چیزوں کو تاسف سے دیکھ رہی تھی۔

ان میں سے کوئی ایک بھی ایسی نہیں تھی جو اس کو دلی خوشی ہی دے سکتی۔



دو موسموں کے سنگم کا وہ غلاملا اپنے وسط میں تھا فریبی موسم کی کرنیں جابجا پھیلی ہوئی تھیں۔۔۔ مایوسی' یاسیت' اداسی اور خودکشی کرلینے والے موسم کی کرنیں۔۔۔ فضا میں کف دریا کی آمیزش تھی اور دن کی روشنی میں بے نوری کا ماتم۔

بیانکا نے نظریں اٹھا کر آئینے میں خود کو دیکھا تھا اور خود سے بھی زیادہ کسی تیسری چیز کو۔

برائیڈل گاؤن ہیروں سے دمکتے زیورات اور گہرے سرخ رنگ کی لپ اسٹک۔

"دیکھیے مام ڈیئر۔۔۔ آپ دونوں کی روحوں کو ایصال ثواب پہنچانے کا میں نے پورا پورا انتظام کرلیا ہے۔" اس کی قدرتی کاجل لگی آنکھیں دکھنے لگی تھیں۔

"اور یہ کیسی شادی ہے کہ جس میں میرا اپنا کوئی بھی نہیں۔۔۔ اور خود میں بھی آج اپنی نہیں۔" وہ نڈھال سی ہوکر کرسی پر بیٹھ گئی تھی۔

"شہرام! صرف ایک تم ہی تو میرے اپنے تھے۔۔۔ اور تمہیں بھی آج ہی ناراضی نبھانے کا خیال آیا۔"

اس تباہ کن روپ کے ساتھ وہ افسردہ ہو رہی تھی ماہر بیوٹیشن نے اس کے تراشے ہوئے سراپے کو مزید نکھار دے دیا تھا۔

"بیانکا!" کیٹی دروازے میں کھڑے کھڑے ہی چلائی تھی۔ بیانکا نے پلٹ کر پیچھے دیکھا تھا اس کے تصورات کی دنیا گنڈ ہوگئی تھی۔

"لوگ آگئے ہیں۔۔۔ تم تیار رہنا۔۔۔ جلد ہی تمہیں بھی بلالیا جائے گا۔" کیٹی خوشی سے کہتی ہوئی واپس چلی گئی تھی۔

بیانکا نے اپنے دل کی دھڑکنوں کو ایک دم سے بڑھتا ہوا پایا تھا۔

"مس بیانکا۔۔۔ یہ آپ کے لیے آئے ہیں۔"

میڈ نے اسے پھولوں کا ایک گلدستہ پکڑایا تھا۔ بیانکا نے کچھ نہ سمجھتے ہوئے گلدستہ تھام لیا تھا۔ میڈ نے نوٹ رجسٹر بیانکا کے آگے کیا تھا۔ سینڈر نیم (بھیجنے والے کا نام) شہرام تھا جس کے آگے اس نے "ہیئرز فرینڈ" لکھ دیا تھا میڈ رجسٹر لے کر باہر چلی گئی تو وہ تفصیل اور محبت سے گلدستے کو دیکھنے لگی۔

ہری بنا کئی ڈنڈیوں کے اوپر لگے سرخ گلاب اور پیلے لالے کے پھولوں کا گلدستہ۔۔۔ جیسے دنیا کے سارے حسین منظروں کی عکاسی کررہا تھا۔

گلاب اور لالہ۔۔۔ محبوب اور رقیب۔

نجانے شہرام اس استعارے میں چھپ کر مجھے کیا کہنا چاہتا ہے۔

گلدستے کے اندر ایک خط بھی موجود تھا۔ بیانکا نے خط کو باہر نکال لیا۔ بند کاغذوں میں چھپی تحریریں اسے ویسے بھی بہت خوف زدہ کردیتی تھیں ایک بار پہلے بھی اسی طرح کے بند کاغذ کے کھلنے نے اس کی دنیا ویران کردی تھی۔

"خدا کرے تم خیریت سے ہو شہرام۔"

نجانے کیوں بیانکا کا دل گھبرانے لگا۔ خط چاک کرتے وقت یہ دعا خود بخود ہی اس کے لبوں سے نکلی تھی۔ تب ہی کاغذ کی تحریر کے ساتھ وہ تعویذ بھی برآمد ہوا تھا جسے شہرام ہر وقت اپنے گلے میں پہنے رکھتا تھا اور جس نے بیانکا کو پہلی ہی بار میں بڑی حیا تک پریشانی سے دوچار کردیا تھا۔

"بیانکا۔۔۔! تم سے محبت کرنے کے بعد خود سے محبت کرنے کے قابل بھی نہیں رہا۔ اپنے ساتھ کیا ہوا عہد توڑ دیا ہے تو میں خود بھی ٹوٹ گیا ہوں اور تم تو جانتی ہو کہ جب جب وعدے یا عہد ٹوٹتے ہیں تو کسی ایک فریق کا دہرا نقصان ہوتا ہے۔ میں یہ نقصان برداشت کررہا ہوں۔ میں واپس جارہا ہوں۔۔۔ البانیہ۔

ہوسکے تو میرے تعویذ کو میری نشانی سمجھ کر پہن لینا ورنہ دل نہ مانے تو پھینک دینا۔ میرے لیے یہ احساس ہی کافی ہے کہ اب یہ میری محبت کے پاس ہے۔

شہرام"

"بیانکا! جلدی آؤ۔۔۔ اب صرف تمہارا ہی انتظار کیا جارہا ہے۔" یہ کیٹی کی آواز تھی۔

"تو میرا خوف سچ نکلا۔۔۔ بند کاغذوں کی تحریریں واقعی میری دنیا ویران کردیتی ہیں۔"

"آئیے مس بیانکا۔۔۔ مجھے آپ کا لباس درست کرنا ہے۔" بیوٹیشن نے اسے بلایا تو اس نے اپنا چہرہ لوپر

اٹھالیا تھا۔

"مس بیانکا آپ رو رہی ہیں۔"

"اوہ گاڈ بیانکا۔ خدا کے لیے اتنے پیارے میک اپ کا ایسا حشر تو نہ کرو یار۔ یہ ماتم کسی اور وقت کے لیے اٹھا رکھو۔ باہر ایک عالم تمہارا منتظر ہے۔ میڈیا والے بھی آچکے ہیں۔"

"میں آپ کے لیے پانی لاتی ہوں۔"

"بس جلدی آجاؤ اب تم بیانکا۔"

کیتھی بھی باہر نکل گئی تو وہ دوبارہ اپنی سیٹ پر بیٹھ گئی تھی۔

"میرے لیے یہ احساس ہی کافی ہے کہ یہ میری محبت کے پاس ہے۔"

"تم سے محبت کرنے کے بعد میں خود سے محبت کرنے کے قابل بھی نہیں رہا۔"

"میں واپس جارہا ہوں۔ البانیہ۔"

بیانکا نے آنکھوں میں آئے آنسو صاف کیے تھے اور اپنی آواز کو کہیں روپوش کرلینا چاہا تھا۔

"شہرام! تمہیں اتنا بڑا فیصلہ کرنے کے لیے آج کا دن ہی ملا تھا۔ کیا اب تم مجھے کبھی نہ مل پاؤ گے۔"

پہلے وہ یہ سوچ رہی تھی کہ شہرام اس سے ناراض ہے۔ لیکن اب اس پر یہ احساس بری طرح غالب آگیا کہ وہ اسے کھو رہی ہے۔

اس نے آئینے میں خود کو دیکھا تھا اور اسے اندازہ ہوا تھا کہ وہ ایڈون کو کچھ زیادہ ہی فیس ادا کرنے جارہی ہے۔

"یہ لیں مس بیانکا!" میڈ نے اس کی طرف پانی کا گلاس بڑھایا تھا اس نے گلاس نہیں پکڑا تھا۔ وہ ایک دم سے اٹھی تھی اور باہر کی طرف چلنے لگی تھی ہر بات سے قطع نظر کہ وہ کیا کر رہی ہے۔ اس وقت اس کے ذہن میں شہرام سے ملنے کی سوچ کے علاوہ اور کوئی سوچ نہیں تھی۔

"مس بیانکا کہاں جارہی ہیں آپ۔ آپ نے ایسے نہیں جانا۔ یہ پھول۔ یہ پھول پکڑ کر جانا ہوگا آپ کو۔"

اس نے اپنے پیچھے بیوٹیشن کو چلاتے ہوئے سنا تھا۔

وہ ہال کی طرف نہیں جارہی تھی۔ بلکہ عقبی دروازے سے باہر کی طرف نکل رہی تھی۔

"مس بیانکا!" ایک بار پھر چلا کر اسے پکارا گیا تھا۔ اس کے قدم مزید تیز ہوگئے تھے۔

☼ ☼ ☼

السائی ہوئی دھوپ میں خوابیدہ انگڑائی کا خمار تھا۔ تاجدار سورج اپنی تمام تر تابانی سمیت "حب" کے سارے عکس نکلے نصف النہار کے زاویے سے آگے کی اور سرک چکا تھا جب وہ ہال سے باہر نکلی۔

"مس بیانکا!" جوڈتھ نے حیرت سے بیانکا کو دیکھا تھا وہ مزید آنے والے مہمانوں کو ریسیو کر رہا تھا اور اب خود بھی ہال کے اندر ہی جارہا تھا۔

"مجھے کہیں جانا ہے جوڈتھ۔ بہت ضروری۔ ابھی اسی وقت۔"

"لیکن مس بیانکا۔"

"لیکن نہیں جوڈتھ۔ میرے پاس وضاحت دینے کا وقت نہیں ہے۔ پلیز تم جلدی کرو۔"

"ٹھیک ہے۔ آپ ٹھہریئے میں گاڑی لے کر آتا ہوں۔"

جوڈتھ کہہ کر گیا تھا اور پھر چند لمحوں بعد ہی واپس آگیا تھا۔ بیانکا وائٹ لیموزین میں اپنے برائیڈل گاؤن کے ساتھ اندر بیٹھ گئی تھی۔ جہاں ہر سو ایڈون کی خوشبو چھائی ہوئی تھی۔

اندر بیٹھتے ساتھ ہی اس نے جوڈتھ کو اوک بلڈنگ کا پتا سمجھایا تھا۔ لیکن ابھی گاڑی نے اسپیڈ ہی پکڑی تھی کہ وہ جیسے چونکی۔

"نہیں۔ پہلے سنٹرل پارک چلو۔ وہ وہاں نہ ہو۔"

جوڈتھ نے بیک ویو مرر سے بیانکا کو عجیب سی نظروں سے دیکھا تھا۔ بیانکا نے جوڈتھ کے اس طرح دیکھنے کو بڑی خود غرضی سے نظرانداز کردیا تھا۔



گاڑی سنٹرل پارک کے مین گیٹ پر رکی تو وہ جوڈتھ کے کچھ کہنے سے پہلے خود ہی باہر نکلی تھی اور پارک کے ان گوشوں میں گئی تھی۔ جہاں وہ اور شہرام اکثر و بیشتر بیٹھا کرتے تھے۔ جہاں ان کی پہلی ملاقات ہوئی تھی اور جہاں آخری بھی۔ وہ یہاں نہیں تھا۔

وہ اس چیز کو بھی خاطر میں نہ لائی کہ لوگ اس کو اس سراپے میں ادھر سے ادھر بھاگتے ہوئے کیسی نظروں سے دیکھ رہے ہیں۔

"فالی ریسٹورنٹ چلو۔ وال اسٹریٹ۔ ایتھر یارڈ۔"

گاڑی میں دوبارہ بیٹھ کر اس نے کہا تھا۔ جوڈتھ نے گاڑی اسٹارٹ نہیں کی تھی بلکہ وہ اسے عجیب سی نظروں سے دیکھتا رہا تھا۔

"ہمیں دیر ہو رہی ہے مس بیانکا۔" اس نے دھیمے لہجے میں کہا۔

"میں نے کہا۔ فالی ریسٹورنٹ چلو۔ تم میرے ساتھ زبردستی نہیں کرسکتے' ورنہ میں ابھی گاڑی سے نیچے اتر جاؤں گی۔"

اس نے دھمکی دی تھی۔ جو کام کر گئی تھی۔ جوڈتھ نے گاڑی اسٹارٹ کرکے موڑی تھی۔ ریسٹورنٹ بند تھا۔ یہ دن کا وقت تھا اور بار ہی کیو آٹھم رات کے لیے مختص تھے۔ بیانکا مایوس ہوگئی تھی۔

"اوکس بلڈنگ۔"

اس نے پھر تیزی سے کہا جوڈتھ نے سر جھٹک کر حکم پر عمل درآمد کیا تھا۔

اوک بلڈنگ کے آگے کی سڑک پگھلی ہوئی برف کی نمی کے باعث کچھ مزید کالی دکھتی تھی' درمیانی ہیل والے اس کے سنگ جراحت کے سے سفید جوتوں جن میں نقرئی پن کی جھلک تھی نے سڑک سے برف اور برف سے Oak بلڈنگ کے دروازے تک کی سیڑھیوں کا فاصلہ بڑی عجلت میں طے کیا تھا۔ اس کے سفید برائیڈل گاؤن کے دامن سے نمی اور میلا پن جھلکنے لگا تھا۔ اس کی لاپروائی خود غرضانہ ہو رہی تھی۔

یہ تیسری جگہ تھی۔ ایک طرح سے آخری بھی۔

وہ جانتی تھی کہ پھر اس کے بعد کیا تھا۔ صرف دربدری خاک اور لامتناہی تنہائی۔

شہرام کے کمرے کا دروازہ بند تھا اور اس بات کی اسے ہرگز توقع نہیں تھی۔ اگرچہ اس کا دل پہلے ہی اس کی گواہی دے چکا تھا۔

لینڈلیڈی کے دروازے تک پہنچ کر اس نے اطلاعی گھنٹی کو دبایا نہیں تھا بلکہ دبائے ہی رکھا تھا۔

وہ اتنی بے چینی اور بے قراری کی حالت میں تھی کہ اسے یقین تھا کہ اگر اب۔ ہاں اب اگر وہ کہیں بھی کسی غلطی یا کوتاہی کی مرتکب ہوئی تو وہ شہرام کو دوبارہ اپنی پوری زندگی میں نہ دیکھ سکے گی۔

وہ ٹھیک سوچ رہی تھی۔

لیکن غلطی کرنے کا وقت آنے والا نہیں تھا۔ بلکہ وہ وقت آکر جاچکا تھا۔ اور وہ شہرام سمیت بہت کچھ کھو دینے والی تھی۔

دروازہ کھلا اور لینڈلیڈی ایمنڈا گھنٹی کے اس غیر مہذبانہ استعمال پر اپنی ناگواری چھپانہ سکیں۔

"فرمایئے۔" بیانکا کو پہچاننے میں انہیں چند ہی لمحے لگے تھے۔ یہ چہرہ ان کے لیے اجنبی نہیں تھا۔ یہ چند لمحے بھی صرف اس وجہ سے لگے کہ وہ آج حد سے زیادہ پیاری لگ رہی تھی۔

بیانکا کو دیکھ کر۔ اور اس حالت میں دیکھ کر ان کی ناگواری نے حیرت کی صورت اختیار کرلی تھی۔

"شہرام۔ شہرام کہاں ہے۔"

وہ تین منزلوں کی سیڑھیاں چڑھ کر اوپر گئی تھی اور مایوس واپس آئی تھی۔ اس کے باعث اس کا سانس پھولا ہوا تھا۔ سوال اس نے بمشکل مکمل کیا۔

لیڈی ایمنڈا کا منہ اتر گیا اس سوال کا جواب یقیناً" بیانکا کو مزید پریشان کردینے والا تھا' وہ ایک ٹک اس کا سراپا دیکھے گئیں۔

وہ وائٹ برائیڈل گاؤن میں ملبوس۔ تازہ کھلے زخم کی مانند گہرے سرخ رنگ کی لپ اسٹک اور مہنگے ہیروں سے دمکتے زیورات پہنے ہوئے تھی۔ وہ کہاں سے آرہی تھی۔ کیا چھوڑ کر آرہی تھی۔ ان سارے

سوالوں کے جواب اس کے تن سے لپٹی ایک ایک چیز دے رہی تھی۔ برعکس ہربات کے اس روپ میں وہ اتنی دلکش اور اتنی حسین لگ رہی تھی کہ اگر اس کے چہرے پر ہوائیاں نہ اُڑ رہی ہوتیں تو لیڈی اہمنڈا اسے گلے سے لگا کر بے تحاشا چوم ڈالتیں۔

"وہ چلا گیا ہے۔" انہوں نے سچ بتا دیا اس کے علاوہ ان کے پاس اور کوئی راستہ نہیں تھا۔

"کہاں۔۔۔؟" زمین اس کے پیروں کے نیچے اس کی آنکھوں کی پتلیوں کی طرح کانپنے لگی۔

"واپس اپنے ملک۔۔۔ البانیہ" اہمنڈا نے اداسی سے کہا۔

"کب؟"

"کل صبح۔۔۔ اس نے سارا حساب کتاب چکتا کر دیا تھا اور وہ اپنا سارا سامان لے گیا ہے۔ میں نے خود اس کا ایئر ٹکٹ دیکھا تھا۔"

آخری بات کا افسانہ انہوں نے لیول کیا تھا کہ بیانکا یقین کرلے کہ وہ کل صبح چلا گیا ہے۔

وہ جھوٹ نہیں بول رہی تھیں۔ وہ واقعی چلا گیا تھا۔

گرنے سے بچنے کے لیے بیانکا نے سیڑھیوں کی ریلنگ کو تھاما تو اہمنڈا کو پتا چل گیا کہ اس کی بات کو سچ مانا گیا ہے۔

دہلیز اور سڑک کے درمیان کی ساکت سیڑھیوں کو اس نے پشت کی طرف سے طے کیا تھا جیسے واپسی کے سفر میں بھی آگے ہی جانے کی خواہش مند ہو اور چکنی سیڑھیوں سے پھسلتے خود کو سنبھالنے کا اس نے تردد ہی نہیں کیا تھا اب اس سے زیادہ وہ اور کہاں گرے گی۔ کھائی میں گرنے والے کے پاس ایک اطمینان تو ہوتا ہے اگرچہ لمحے بھر کے لیے ہی سہی کہ اب وہ اس کے بعد مزید نیچے کہاں جائے گا۔

شاید وہ اس بھاگ دوڑ سے تھک چکی تھی یا خود کو سنبھالتے سنبھالتے ہار گئی تھی۔ یا شاید زمین کی کشش اس قدر بڑھ گئی تھی جو اس کے پورے وجود کو آ لگی کہ وہ برف کی پکی تہہ چڑھے آخری زینے پر ڈھتی ہی چلی گئی۔۔۔ سارے مشکل امتحانوں کے بعد یہ آسان امتحان اس کی زندگی میں ابھی باقی تھا۔ جس میں وہ پہلے سے ہی فیل ہو چکی تھی۔

اس کا نم گاؤن مزید گیلا ہونے لگا اور ٹھنڈے ماربل نے برف کی یخ بستگی کو اس کے پورے وجود میں منتقل کرنا شروع کر دیا۔ اس کی آنکھوں میں اتنا اندھیرا بھر گیا تھا۔ جیسے مدتوں ان آنکھوں نے سورج نہ دیکھا ہو۔

"شہرام!" اور یہ لفظ اس کے لبوں سے یوں ادا ہوا جیسے وہ سالوں سے ظلم کا شکار ہی چلی آ رہی ہو۔

گھٹنوں میں منہ دے کر اس نے وہ آسن جما لیا جو کسی کو ابدی طور پر پالینے کے لیے رواں رکھا جاتا ہے۔

"شہرام۔۔۔ اب تم مجھے کیسے ملو گے شہرام؟"

"اب میں تمہیں کہاں کہاں ڈھونڈوں شہرام۔"

خلاؤں میں دیکھتے ہوئے اس نے زوال آلود سورج سے کہا۔ اور فریبی موسم نے نہ بدلنے کی جیسے بے شمار قسمیں اٹھا لیں۔

"مس بیانکا اب چلیے۔" جوڈتھ نے قریب آ کر بنا کسی تاثر کے عاری لہجے میں پوچھا تھا۔

بیانکا نے سر اٹھا کر جوڈتھ کو دیکھا اور اس کھوکھلے لہجے میں بھی اس نے اپنے لیے چھپے ہوئے طنز کو پا لیا تھا۔

"ہمیں دیر ہو رہی ہے۔۔۔ میں کسی سے کچھ نہیں کہوں گا۔"

خاموشی کے طویل لمحوں میں بیانکا جوڈتھ کے پیچھے کے دھاری دار آسمان کو دیکھنے لگی تھی۔

"ہاں چلو!" وہ جیسے کوئی فیصلہ کرتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔

ڈریس تبدیل کرنے کے بعد اس نے اپنی شادی میں شرکت کی تھی۔

پھر تقریب کے بعد دیر تک چلنے والی پارٹی نے اسے تھکا دیا تھا۔



رات میں وہ ڈینم بلاک میں واقع ایڈون کے گھر آئی



تھی۔ اپنے نئے گھر ایک سال بعد۔۔۔ چار رتوں کے آنے اور جانے کے بعد۔

نیچے ڈانس فلور پر سارے لڑکے لڑکیاں اس کی آمد کے بعد شور مچاتے چلے گئے تھے۔

بیانکا نے ہیڈ فون کانوں سے لگایا تھا اور اس کے بعد وہ مزید کانوں کو طے کیا تھا۔

جب میں خود کو آئینے میں دیکھتی ہوں۔
محسوس کرتی ہوں ایک خوشبو۔
جس میں تمہاری راحت پنہاں ہے
یہ مجھ پر کبھی خواب کی طرح وارد ہوتی ہے۔

بیانکا نے اپنے گلے میں پڑے تعویذ کو ہاتھ لگا کر چھوا تھا اور محسوس کیا تھا۔

"تمہاری محبت نے چیڑ جیسے مضبوط درخت کو بھی مات دے دی ہے شہرام! دیکھو اب اس میں سے چیڑ کی جڑ کی خوشبو نہیں آتی۔۔۔ بلکہ تمہارے وجود کی باس اٹھتی ہے۔"

ایک آنسو اس کی آنکھ میں آیا تھا اور پھر بہتا چلا گیا تھا۔

میں نہیں جانتی تھی کہ محبت کیا ہے۔
لیکن اب میرا دل محبت سے بھر گیا ہے۔
صرف تمہاری محبت سے

تو کیا شاعر بھی اس کے دل کا حال جانتا تھا۔

وہ دونوں ہاتھوں سے ہٹ میکنگ کرنے لگی

"کیا تمہیں دولت عزیز ہے بیانکا۔"

"میں ان لوگوں کو نیست و نابود کر دینا چاہتی ہوں۔"

"خدا بننے کی کوشش مت کرو بیانکا۔۔۔ یہ اختیار اللہ کے پاس ہے۔۔۔ اس کے پاس رہنے دو۔" وہ اس کے بٹن کو اوپر کرتی چلی گئی تھی۔

"خدا بننے کی کوشش مت کرو۔۔۔ مت کرو۔۔۔ مت کرو۔" Scratching تیز سے تیز تر ہونے لگی تھی۔

بارش نہیں برسے گی۔۔۔ نہیں برسے گی۔۔۔ نہیں برسے گی' بے تحاشا آنسو بیانکا کی آنکھوں میں آ گئے تھے۔

"کیا تمہیں مجھ سے محبت نہیں ہے۔ میرے مشاہدے کو اتنا بے مول تو نہ کرو۔" نیچے ڈانس فلور پر لڑکے لڑکیاں پاگل ہو گئے تھے۔

"کیا تمہیں مجھ سے محبت نہیں ہے۔"

ہماری غلطیاں ہمیں لے ڈوبتی ہیں
یہ ڈوبنا بہتا پانی کے ڈوبنے جیسا ہے

"بولو بیانکا۔"

اور آنسوؤں نے اس کی دونوں آنکھوں سے بہنا شروع کر دیا۔ ہونٹ بھینچ کر وہ بڑے ضبط سے اپنا غم پیتی رہی۔

"تم سے محبت کرنے کے بعد میں خود سے محبت کرنے کے قابل بھی نہیں رہا۔"

"میں واپس جا رہا ہوں۔"

Delay (ایفکٹ) نے آواز کو افریقہ کے بڑی آنکھوں والے جادوگروں کی آوازوں کی طرح پراسرار کر دیا تھا۔

میں جا رہا ہوں۔۔۔ جا رہا ہوں۔۔۔ جا رہا ہوں۔

اور وہ چلا گیا۔

بے وفائی کے بعد یادوں کو
آگ لگانا بھی مشکل ہوتا ہے

"میرے لیے یہ احساس ہی کافی ہے کہ یہ میری محبت کے پاس ہے۔"

گلے پر ہاتھ پھیر کر اس نے دوبارہ تعویذ کو چھوا تھا۔

D' B اور A کے بٹن انتہا تک پہنچ گئے تھے۔ ساؤنڈ سے نکلتی تیز آواز کانوں کے پردے پھاڑنے لگی تھی۔ لوگ etc کے نشے میں نیم پاگل ہو گئے تھے۔ جیسے بہت سارے بندر چھوٹی سی جگہ پر ناچ رہے ہوں۔ یہ تیز آوازیں اس کے لیے کارآمد تھیں۔ کوئی اس کے رونے کی آواز کو نہیں سن سکتا تھا۔

"بیانکا میری جان۔"

مارتا نے چلاتے ہوئے اسے پکارا تھا اور اپنے دونوں ہاتھوں سے اس کے دونوں ہاتھ تھام لیے تھے۔ بیانکا پچھلے دو منٹ سے مسلسل جنونی انداز سے

Scratching کر رہی تھی۔ مارتا نے اس کے دونوں ہاتھوں کو تھاما تو وہ چونک گئی۔

"میری جان بس کرو۔"

مارتا اس کا آنسوؤں سے لبریز چہرہ دیکھ کر ٹھٹکی تھی۔

"خود پر اتنا ظلم مت کرو ڈیئر!" اس نے اسے دونوں کندھوں سے تھاما تھا۔ ایک سال ہو گیا تمہارا غم کم کیوں نہیں ہوتا۔ تم نے اسے خود کھویا ہے وہ تو تمہارا ہی تھا۔ پر اپنی غلطی کی خود کو اتنی بڑی سزا تو مت دو جان۔ ہائے اللہ۔ یہ خوب صورت چہرہ جب آنسوؤں سے تر ہوتا ہے تو۔ تو یقین جانو میرا دل خود کشی کرلینے کو چاہتا ہے۔ لگتا ہے دنیا جیسے ختم ہو گئی!"

اسے گلے سے لگائے اور دلاسا دیتے دیتے مارتا خود بھی افسردہ ہو گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

"بیانکا!"

وہ دھوپ سے دھلا ایک اجلا دن تھا جب کسی نے اسے پکارا تھا۔

وہ دونوں ہاتھوں میں کچھ سبزیاں پھل اور گھر کی دوسری اشیاء لیے چلی آرہی تھی' جب اس پکار پر اس نے دائیں طرف مڑ کر دیکھا تھا اور دونوں ہاتھوں میں موجود شاپر اس کے ہاتھوں کی گرفت سے نکل کر نیچے زمین پر گر گئے تھے۔ سڑک پر پھل' سبزیاں اور مختلف کین بکھر کر لڑھکنے لگے تھے۔

"کیسی ہو بیانکا؟" نرم آواز سے مسٹر ایڈون نے پوچھا تھا۔

بیانکا پورے چار ماہ بعد ایڈون سے مل رہی تھی۔

بیانکا کی موجودہ زندگی کی کتاب میں سے اگر کلب کی ہنگامہ خیز جاب کے صفحہ کو پھاڑ کر پھینک دیا جاتا تو یہ زندگی ایک بوڑھی کٹھور بیوہ کی سی زندگی تھی۔ ایسی بوڑھی بیوہ جس کے پانچ جوان بیٹے پانچ مختلف براعظموں میں رہائش پذیر ہوں اور وہ روز بلاناغہ گھر سجا کر ان کی آمد کا انتظار کرتی ہو۔

بد قسمتی سے ایک دن ان پانچوں کے انتقال کی خبر آجائے۔

چار ماہ پہلے وہ اپنا مقدمہ جیت چکی تھی۔ اسے اس کے اثاثے واپس مل گئے تھے۔ اگرچہ وہ اس پراپرٹی کا قبضہ حاصل نہ کرسکی تھی جو ڈیڈ الیاس نے خود اپنے ہاتھوں سے بنائی تھی لیکن اس کی خوشی کے لیے یہ بات ہی کافی تھی کہ وہ ان لوگوں کو ان کے انجام تک پہنچا چکی ہے۔

یہ کام اتنا آسان نہیں تھا اور بہت زیادہ مشکل بھی نہیں۔

کیتھی نے ٹھیک کہا تھا کہ چور اور قاتل اپنا سراغ کہیں نہ کہیں ضرور چھوڑ جاتے ہیں اور مسٹر ایڈون کی بات بھی درست ثابت ہوئی تھی کہ دولت اپنی طاقت دکھا کر رہتی ہے' اس طرح کے اچھے لوگ بھی بُرے بننے پر آمادہ ہو جاتے ہیں۔

اس کے مقدمے میں تین چار چیزیں فائدے مند ثابت ہوئی تھیں۔

غفار جلال کی محکمہ زراعت سے غلط بیانی' پھر اس طرح پر اسرار طریقے سے روپوش ہو جانا۔ اور مائیکل کی بیوہ۔ جو اس سارے معاملے میں ان ڈائریکٹ ملوث رہی تھی۔ اگرچہ وہ کچھ بھی نہیں جانتی تھی کہ غفار جلال اس کے شوہر کے نام سے کیا کیا کر رہے ہیں تاہم ایک بڑی رقم کے عوض اس نے وہ وہ کیا تھا جو جو ان دونوں نے اسے کہا تھا۔

مائیکل کی بیوہ کے سامنے آنے کے بعد کیس الجھتا ہی چلا گیا تھا۔

کچھ اس مسئلے پر مسٹر ایڈون کے نام کی دہشت تھی دوسرا یہ مقدمہ ایڈون کی نئی نویلی جواں سال بیوی کا تھا۔ ان دو باتوں نے مخالف سمت سے کیس اور موقف دونوں کو بہت کمزور کر دیا تھا۔

عدالت کی ہر کارروائی کے بعد وہ مام ڈیڈ کی قبروں پر جاتی تھی' انہیں ساری تفصیل سے آگاہ کرتی تھی۔ وہ بڑی دیر تک وہاں بیٹھی رہتی تھی۔ اتنی تبدیلی ضرور آئی تھی کہ اب۔ وہ روتی نہیں تھی۔ بلکہ مسکرا



مسکرا کر انہیں ساری باتیں سناتی تھی۔

اسے اپنے جیت جانے کا کامل یقین تھا۔

وہ پچھلے ایک سال سے دعائیں کر رہی تھی' اسے زندگی کے اندھیروں کا روشنی میں بدل جانے کا انتظار تھا۔ حیضہ مام کی نصیحت غلط نہیں ہو سکتی تھی۔

آٹھ ماہ بعد انتظار سے پتھرائی اس کی آنکھوں کو قرار آیا تھا۔ وہ مقدمہ جیت گئی تھی اخبارات اور میگزین نے اسے۔ Tishri Ioud کی مالک ڈی جے بیانکا کو اس کی جیت کی مبارک باد دی تھی۔ اور اس دوران میں ان کو اس مشہور ڈی جے کی ذات کے تاریک پہلوؤں کا اندازہ ہوا تھا۔

الیاس احمد کے قتل کا الزام ثابت نہیں ہو سکا تھا لیکن حیضہ مام کا قتل ثابت ہو گیا تھا۔ ان سب کو عمر قید کی سزا سنائی گئی تھی۔ تایا غفار' چچا جلال' تائی شہناز اور چاچی فیروزہ اور احمد جس کا کیریر شروع ہونے سے پہلے ہی ختم ہو گیا تھا۔ ان کے پاس جو کچھ تھا' وہ بھی کھو بیٹھے تھے۔

وہ یہ بات بہت اچھی طرح جانتی تھی کہ نہ تو وہ مسٹر ایڈون کی وجہ سے یہ مقدمہ جیت سکی ہے۔ اور نہ ہی غفار جلال کی غلطیوں کی وجہ سے۔ وہ خود سمجھتی تھی کہ کیس اس کی طرف سے اس قدر جھول دار تھا کہ اللہ کی رضا اور مدد کے بغیر وہ کبھی بھی فاتح نہیں ہو سکتی تھی۔

جس دن وہ یہ مقدمہ جیتی تھی اسی دن اس کی ایڈون سے آخری بار بات چیت ہوئی تھی اگرچہ یہ تعلق بہت پہلے کا ہی ٹوٹ چکا تھا۔ شادی کی پہلی رات سے ہی۔

شہرام کو ڈھونڈتے ڈھونڈتے جب وہ مایوس ہو کر جوڈتھ کے ساتھ واپس گاڑی میں بیٹھی تھی تو اس نے اسی وقت ہی فیصلہ کر لیا تھا کہ اسے اب آگے اپنی زندگی میں کیا کرنا ہے۔

ڈینم بلاک مسٹر ایڈون کے گھر آکر اس نے اپنی گھبراہٹ پر کسی حد تک قابو پا لیا تھا۔

"مجھے تم سے ڈائیورس (طلاق) چاہیے ایڈون

۔ ابھی ۔ وضاحت نہیں دوں گی کہ میرے پاس وضاحت دینے کے لیے الفاظ نہیں ہیں۔ اور میری خطا اس قدر بڑی ہے کہ ساری رات بھی معافی مانگتی رہوں تو تسلی نہ ہوگی۔"

"بیانکا یہ تم کیا کہہ رہی ہو۔"

"وہی جو تم سن رہے ہو ایڈون۔ مجھے تم سے محبت نہیں تھی۔ اس بات کا اندازہ تو تمہیں بھی ہوگا۔ پر مجھے تم سے نفرت بھی نہیں تھی۔ مجھے لگا تھا تمہارے ساتھ زندگی بہتر گزر جائے گی۔ لیکن افسوس میرے پاس اب تمہیں دینے کے لیے کچھ بھی نہیں بچا۔ نہ محبت۔ نہ خلوص۔ نہ وفاداری۔"

"بیانکا۔ تم؟" ایڈون نے حیرت اور منت سے پکارا تھا۔

"نہیں ایڈون! تمہارا کوئی بھی لفظ مجھے جانے سے نہیں روک سکتا۔ اور میں یہاں نہیں رہ سکتی۔ تم اتنے اچھے ہو کہ تمہارے آگے میں خود کو ہمیشہ داغ دار سمجھتی رہوں گی۔"

"تمہیں وہاں ہی انکار کر دینا چاہیے تھا بیانکا۔"

ایڈون تاسف سے بولا تھا۔

"وہاں انکار اس لیے نہیں کیا کہ میں میڈیا والوں کے سامنے تمہارا تماشا نہ لگوانا چاہتی تھی۔ اب بھی ایسا نہیں چاہتی۔ تم جب تک چاہو اس طلاق کو راز میں رکھ سکتے ہو۔ چاہو تو ساری زندگی۔ میرا نہیں خیال کہ تمام عمر اب میری زندگی میں کوئی آنے والا ہے۔ ہو سکے تو مجھے معاف کر دینا۔"

یہ آخری الفاظ تھے جو اس نے اس رات ایڈون سے کہے تھے۔ پھر وہ جوڈتھ کے ساتھ اپنے اپارٹمنٹ آگئی تھی۔

"دلوں کے ملا دینے کا وصف اللہ کے پاس ہے۔ وہ یہ کام وقت آنے پر بخوبی کرے گا۔" اسے اللہ پر یقین تھا۔

ایک ہفتے بعد ایڈون اس کے اپارٹمنٹ آیا تھا۔

"میں تمہارا مقدمہ ضرور لڑوں گا بیانکا۔ بنا کسی فیس اور جذبات کی بھیک کے۔" بیانکا چند لمحے خاموشی

سے لیڈون کو دیکھ رہی تھی۔

"مگر اچھائی کوئی روپ بدلے تو وہ روپ یقیناً" تمہارا ہو گا لیڈون" بیانکا نے اپنے دل میں سوچا تھا۔ زندگی کی ساری آسائشیں اسے واپس مل گئی تھیں۔ لیکن دل کی تسلی نہیں ہوئی تھی۔ وہ کسی غار کی طرح تاریک اور خالی تھی۔ ایسا غار جہاں برسوں سے کسی ذی روح نے سانس تک نہ لیا ہو۔

☆ ☆ ☆

"ایک سال ہو گیا بیانکا۔ تمہارا کوئی میک اپ نہیں گیا۔ میرا نہیں خیال کہ اب دولت کی کمی اس چیز کے آڑے ہو گی۔" ڈرائنگ روم میں بیٹھتے ہوئے لیڈون نے ہنس کر کہا تھا۔

"آپ کافی لیں گے یا کچھ اور؟" وہ تھیلیوں میں سے مختلف چیزیں نکال کر کچن کاؤنٹر پر رکھ رہی تھی۔ درحقیقت وہ لیڈون کے سامنے بیٹھنے سے گریزاں تھی۔

"یہاں بیٹھو۔ بیانکا۔ میرے ساتھ۔" لیڈون کے لہجے میں کچھ تھا۔ وہ نا سمجھ ہوتے اس کے پاس بیٹھ گئی۔

"بہت عرصہ میں یہ ہی سمجھتا رہا کہ تمہاری نیت مجھے دھوکا دینے کی ہی تھی۔ یہ شادی ہو بھی جاتی تو تم نے مقدمہ جیت لینے کے بعد مجھ سے طلاق لے لینی تھی۔ مگر میں غلط ثابت ہوا۔ تمہیں سمجھ نہیں سکا۔ تم کسی اور کو چاہتی ہو' یہ بات میں کیوں نہ جان سکا۔" لیڈون نے پوچھا تھا۔

"مجھے خود اس بات کا اندازہ بہت بعد میں ہوا کہ میں اسے چاہتی ہوں۔ اور اس کے بغیر نہیں رہ سکتی۔"

"پھر اب تم اکیلی کیوں ہو بیانکا۔ اس کے ساتھ کیوں نہیں ہو۔ کیا وہ تم سے ناراض ہے۔ خفا ہو گیا ہے۔ مان نہیں رہا ہے۔"

"وہ مجھ سے کھو گیا ہے۔" پلکیں جھکا کر آنسوؤں کو ضبط کرتے ہوئے اس نے افسردگی سے کہا تھا۔

"غلطی میری بھی ہے۔ مجھے اب تک طلاق کا اعلان کر دینا چاہیے تھا۔ شاید وہ ابھی تک یہ ہی سمجھ رہا ہو کہ تم میرے ساتھ ہو۔"

لیڈون نے کہا تو بیانکا چونکی تھی۔ ہاں۔ ایسا ہی ہو سکتا تھا۔ اس نے آج تک اس رخ سے کیوں نہ سوچا۔

"حیران مت ہو بیانکا۔ بلکہ خوش ہو جاؤ۔ وہ مل گیا ہے۔ یہ دیکھو۔" لیڈون نے ہاتھ میں پکڑے ہوئے بیگ میں سے ایک پارسل نکالا تھا۔

"یہ اس نے تمہیں تمہارے مقدمے کی جیت اور ہماری شادی کی پہلی سالگرہ کے گفٹ کے طور پر بھیجا ہے۔ وہ شادی جو۔ خیر چھوڑو۔ اب آکر مجھے اندازہ ہوا کہ۔"

"کیا۔" بیانکا چلائی تھی۔

"کیا واقعی۔؟"

اسے یقین ہی نہیں آرہا تھا کہ لیڈون اپنی روانی میں کیا بولتا جارہا ہے۔ اور جب اسے یقین آیا تو اس نے جھپٹتے ہوئے پیکٹ کو تقریباً" چھینا تھا۔

ایک شفاف کرسٹل گلوب۔ بٹن دبانے سے جس کے اندر برف باری ہوتی ہے اور میوزک چلتا ہے۔ بیانکا کو نجانے کیوں یہ میوزک دنیا کا سب سے خوب صورت ترین میوزک لگا۔

اس نے جلدی جلدی سے خط کو پڑھا تھا۔ مقدمے کی جیت پر شہرام نے اسے مبارک باد دی تھی۔

"اور شادی کی پہلی سالگرہ بھی مبارک ہو بیانکا۔ تنہائی میں جینے والے تمہاری دعاؤں کے منتظر ہیں۔

شہرام"

آخری لائن پڑھ کر بیانکا ہنسی تھی۔ اور ہنستی ہی چلی گئی تھی۔

"یہ لائن تم نے نہیں لکھی شہرام۔ بلکہ یہ اللہ نے تمہارے ہاتھوں سے لکھوائی ہے۔" پارسل کے باہر پتا لکھا ہوا تھا اور یہ پتا ہی اب اس کی متاع جان تھا۔

لمحے بھر میں بیانکا نے خود کو دنیا کے تمام حسین باغوں کا محافظ تصور کر لیا تھا۔

"خوش ہو بیانکا؟"

"ہاں۔ لیڈون۔ تمہاری شکر گزار بھی ہوں۔"

"میں اس طلاق کا اعلان اب جلد ہی کردوں گا۔"

لیڈون کے جانے کے بعد اس نے تین چار ائرلائن کمپنیوں کے آفس فون کیا تھا اگر آپ پرو پروسسنگ میں میری ذمہ داری خود ہینڈل کریں تو میں جانے کے لیے آپ کی ایئرلائن کا ہی ٹکٹ لوں گی۔

اس نے تین چار ایئرلائن کمپنیوں کو ایسا کہا تھا۔

یہ طریقہ کار اگرچہ کافی پرانا ہو چکا تھا لیکن دولت کی طاقت تو آج بھی اتنی ہی تھی۔

☆ ☆ ☆

ارجیر کی فضا میں کائنات بننے کے پہلے دن کی خاموشی تھی۔ بیانکا نے اپنے دل کو بری طرح دھڑکتے ہوئے پایا تھا۔ مدریسا ایئرپورٹ سے یہاں تک کا سفر اس کے دل کی دھڑکنوں کو تیز سے تیز تر کر رہا تھا۔ کل رات سے اس نے کچھ نہیں کھایا تھا۔ پھر بھی اسے بھوک نہیں تھی۔ وہ سوئی بھی نہیں تھی۔ اور اسے نیند بھی نہیں آرہی تھی۔

ٹیکسی سے اتر کر اس نے ایک طویل اور خوشگوار سانس اندر کھینچا تھا۔ جنگلی درختوں سے ٹکرا کر آتی ہوا میں خون کو مصفیٰ کر دینے کی طاقت تھی۔ اس گہرے سانس نے اس کے سفر کی ساری تھکن کو پلک جھپکتے میں دور کر دیا تھا۔ وہ مسکرائی۔ شہرام کی نقل اتارنا فائدہ مند ثابت ہوا تھا۔

اس نے چاروں طرف نظر گھمائی۔ اونچے اونچے درخت۔ بل کھاتی پگڈنڈیاں' ڈھلوانی سڑکیں۔ اور دور تک پھیلا چھوٹے بڑے سبز پہاڑوں کا سلسلہ۔ یہ دیس شہرام کی باتوں سے زیادہ مسحور کن تھا۔

اپنا مطلوبہ پتا ڈھونڈنے میں اسے صرف کچھ ہی دیر لگی تھی۔ "مہمان ذائقہ" کا بورڈ دور سے ہی چمک رہا تھا۔ وہ آگے بڑھتی گئی اور زمین اسے پیچھے کو دھکیلنے کی کوشش میں الٹ ہو گئی تھی جو اس کے قدموں کو زمین پر ٹکنے نہیں دیتی تھی۔ ریسٹورنٹ کے آگے جا کر اس نے بمشکل خود پر قابو پایا تھا۔

"مجھے شہرام سے ملنا ہے۔"

اس نے داخلی دروازے پر کھڑے ایک لڑکے سے کہا تھا۔ دوسری بولی میں پوچھے گئے سوال کے باعث لڑکا بیانکا کو الجھی ہوئی نظروں سے دیکھنے لگا تھا۔ وہ اپنے سوال کو مزید تھہر تھہر کر دہرانے کا سوچ ہی رہی تھی جب اس نے اپنے دائیں طرف سے ایک آواز سنی تھی۔

(بی۔ ٹی۔ کا۔ (بیانکا۔)

آواز میں نسوانیت اور خوشی کی پھوار پھوٹتی تھی اور چاروں طرف پھیلتی چلی گئی تھی پھر بیانکا نے داخلی دروازے کے ساتھ بابلی کے کاؤنٹر کے پیچھے کھڑی ایک عورت کو اپنی طرف تیزی اور جوش سے بڑھتے ہوئے دیکھا تھا۔

اس عورت کے سر پر سفید کسانہ بندھا ہوا تھا۔ اور سفید ایپرن اس کے پورے وجود کو ڈھک نہیں پا رہا تھا۔

## دعائے مغفرت

مقبول مصنفہ نعیمہ ناز کی والدہ زاہدہ خاتون طویل علالت کے بعد اس جہانِ فانی سے رخصت ہو گئیں۔

اناللہ وانا الیہ راجعون

ماں کی دائمی جدائی بہت بڑی محرومی ہے۔ انسان کو عمر کے ہر دور میں ماں کی ضرورت ہوتی ہے۔ ہم نعیمہ ناز کے غم میں برابر کے شریک ہیں۔ اللہ تعالیٰ نعیمہ ناز اور دیگر اہل خانہ کو صبرِ جمیل عطا فرمائے۔

ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مرحومہ کو جنت الفردوس میں اعلا مقام سے نوازے۔ آمین

قارئین سے بھی دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

☼ ☼ ☼

اماں زنتوبیہ اپنی زندگی میں بہت سے سیاحوں سے مل چکی تھیں۔ اکثر سیاح ان سے ترکیب وغیرہ پوچھا کرتے تھے۔ اسی وجہ سے انہوں نے دنیا کی مختلف زبانوں کی چھوٹی بڑی کترنیں اکٹھی کر رکھی تھیں۔ ایسے میں بیانکا سے بات چیت میں ان کو ذرا بھی دقت نہیں ہوئی۔

وہ جو شہرام کا پوچھتے وقت تجسس اور اشتیاق سے لبریز تھی اب ان کی گود میں سر رکھے رو رہی تھی۔

"میں۔ میں بہت بری ہوں۔ آنٹی زنتوبیہ۔ میں نے اس کے ساتھ اچھا نہیں کیا۔"

"نہیں۔ تو بری نہیں ہے۔ وقت برا تھا۔ جس نے تجھ سے یہ فیصلہ کروایا۔" وہ پیار سے اس کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے بولی تھیں۔

"اور کیا کیا بتایا اس نے میرے بارے میں۔"

"سب کچھ۔ جتنا وہ ایک وقت۔ ایک رات کے اندھیرے میں بتا سکتا تھا۔ اور پھر صبح ہوتے ہی وہ چلا گیا۔"

"آپ نے اسے کیوں جانے دیا۔ آپ اسے روک لیتیں۔"

"وہ وقت بھی برا تھا۔ روکتی تو اس کے دل میں کسک رہ جاتی کہ اس نے ماں کا حکم نہیں مانا۔ اب جہاں ہوگا اس کسک سے تو بے پروا ہوگا۔"

"لیکن وہ چلا کیوں گیا؟"

"سیرین اور حسنی کے بیٹے کا عقیقہ تھا اس دن۔"

"تو کیا۔ کیا وہ اب بھی سیرین سے۔"

بیانکا کا دل ڈوبنے لگا تھا۔

"کچھ نئے زخم پرانے زخم بھی جگا دیتے ہیں بیٹی۔ تو پریشان نہ ہو۔"

"میں اسے کہاں ڈھونڈوں گی اب۔ میں تو پچھلے ایک سال سے متلاشی ہوں۔ اتنے بڑے دیس میں۔ اتنے بڑے ہجوم میں۔ میں اسے کہاں کہاں تلاش کروں گی۔"

"تو ڈھونڈے گی۔ جن سے محبت ہوتی ہے ان کا چہرہ ہزاروں لاکھوں کے مجمعے میں بھی پہچانا جاتا ہے۔"

"اگر وہ لاکھوں کے مجمعے میں موجود نہ ہو تو۔ اگر وہ اس دیس میں ہی نہ ہو تو؟"

"ابھی میری سانسیں ہموار ہیں۔ جب یہ اکھڑنے لگیں گی تو میں سمجھ جاؤں گی کہ اب اس کے قدموں تلے ایک نئی دھرتی ہے۔ جیسا پچھلی بار ہوا تھا۔"

"اور اگر میں اسے پھر بھی نہ ڈھونڈ سکی تو۔" وہ مایوسی سے بولی۔

"تو کبھی نہ کبھی تو وہ یہاں واپس آئے گا ہی۔ اور پھر میری گود میں سر رکھ کر لیٹ جائے گا۔ یہاں۔ تجھے محسوس کرنے کے لیے۔"

اماں زنتوبیہ نے اشتیاق آمیز نظروں سے اسے دیکھتے ہوئے کہا تو بیانکا نے ایک جھٹکے سے اپنا سر ان کی گود سے اٹھایا تھا۔ شاید اس کی چوری پکڑلی گئی تھی۔ وہ خود بھی تو کتنی دیر سے یہ ہی کر رہی تھی۔ ان کی گود میں سر رکھے وہ شہرام کے وجود کی مہک کو محسوس کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔

زمردی ذرے اڑاتی دھوپ چار اطراف کی راجدھانی پر قائم و دائم تھی۔ سورج کی شعاعوں میں ٹھمری کے وہ راگ قید تھے جس میں طنبورے کی گونج توت انجیر کے سفید پتوں کی طرح کڑک ہوتی ہے۔

ٹرین سے اتر کر وہ پلیٹ فارم سے باہر نہیں گئی تھی، بلکہ وہیں ایک ستون کے ساتھ ٹیک لگا کر کھڑی ہوگئی تھی۔ اس کی آنکھوں میں تاتاریوں کے پیش گوئیاں کرنے والے رمالوں کی آنکھوں والی چمک اور اداسی تھی۔

البانیہ میں رہتے ہوئے اسے پورا ایک مہینہ ہوگیا تھا۔ شہرام کو تلاش کرتے کرتے پورے تیس دن۔

اور اب وہ واپس جا رہی تھی۔ وہ تھکی نہیں تھی، اگر کوئی اسے یہ بتا دیتا کہ شہرام فلاں پہاڑ پر موجود ہے جہاں جانے کا راستہ ایک سال میں مکمل ہوتا تو وہ بنا سوچے سمجھے اس پہاڑ پر چڑھنا شروع کر دیتی۔ لیکن یہ تلاش بے تلاش تھی۔ وہ تو خدا سے صرف یہ ہی دعا کر سکتی تھی کہ شہرام اماں زنتوبیہ سے جلد ہی مل لے۔ یہ ملاقات ہی اس کے لیے زندگی کے نئے پیغاموں کی پیامبر بن سکتی تھی۔

اماں زنتوبیہ سے ملنے کے اگلے دن وہ کوریئر سروس والوں کے آفس گئی تھی۔ پالیسی میں تبدیلی کی وجہ سے بھیجنے والے کو اپنا نام اور پتا لازما" لکھنا پڑتا ہے۔ لیکن اس چیز پر زیادہ توجہ نہیں دی جاتی کہ ایڈریس کس جگہ کس شہر کا لکھا جا رہا ہے۔

"آپ سیریل نمبر دیکھ کر یہ بتا سکتے ہیں کہ پارسل ازمیر سے بھیجا گیا ہے یا کسی اور جگہ سے؟" بیانکا نے کہا تو ریسیپشنسٹ لڑکے نے پارسل لے کر کمپیوٹر پر سیریل نمبر لکھا۔

"یہ پارسل تیرانا شہر سے بھیجا گیا ہے۔"

اور اسی دن وہ تیرانا شہر آگئی تھی۔ اس نے شہرام کو تلاش کیا۔ بڑے بڑے ہوٹلوں میں، لمبے لمبے بازاروں میں اور اونچے اونچے مالوں میں۔ وہ تیرانا کے تمام پارکوں میں گئی اور جاتی رہی۔ اس نے فوک فیسٹیولز میں شرکت کی اور سارا سارا دن بلا مقصد سڑکوں پر گھومتی رہی۔ اسے نہیں ملنا تھا اور وہ نہیں ملا۔ ابھی شاید اللہ کی مرضی نہیں تھی۔ شاید اسے اس چیز کے لیے بھی مسلسل نماز حاجت پڑھنی تھی۔ کیونکہ وہ جان گئی تھی کہ جس کے پاس محبت نہ ہو اس کے پاس پھر کچھ نہیں رہتا۔

سر اٹھا کر اس نے ایک نظر پیلے آسمان کو دیکھا۔ سونا پگھل کر کندن کی شکل میں سارے آسمان پر بچھا پڑا تھا۔ وہ بڑے عرصے بعد آفتاب سے نظریں چار کر رہی تھی۔

حیفہ ماما کہا کرتی تھیں۔

"چمبل کے درخت پر جب جب بہار آتی ہے سارے درختوں میں سب سے خوب صورت درخت

لگتا ہے۔ لیکن اس کی لکڑی کسی کام کی نہیں ہوتی۔ انسان کی مثال بھی ایسی ہے یہ اوپر سے کسی قدر خوشنما کیوں نہ ہو جب تک محبت کرنے کے فن سے ناآشنا ہے، سنبل کی طرح بے کار ہے۔"

"محبت کرنے کا فن ہم سیکھ جاتے ہیں مام۔ لیکن محبت حاصل کرنے کے ہنر میں کبھی بھی ماہر نہیں ہو پاتے۔" اس نے خود سے کہا اور کھینچ کر گلے سے تعویذ نکال لیا تھا۔

"تم سمجھ نہیں سکے شہرام۔ تم اتنی سی بات نہ سمجھ سکے کہ یہ تعویذ دراصل منحوس ہے۔ یہ جس کے پاس ہوتا ہے وہی محبت سے محروم ہوتا ہے۔"

تعویذ کو آنکھوں کے سامنے کرتے ہوئے اس نے اس کی چمک دار سطح کو دیکھا۔ ایک آٹھ نو سال کی بچی جو اپنے ننھے ہاتھ کے مکے کے اوپر ٹھوڑی ٹکائے اپنی آب دار آنکھوں میں کسی اجنبی جذبے کا انتظار لیے نہ جانے کس طرف دیکھتی نظر آتی ہے۔

"بابا زلاری سے کسی نے کہہ دیا تھا کہ وہ اس طرح کی شبیہہ اس پر کندہ کریں۔ کیا وہ نہیں جانتے تھے کہ "حب" تعویذوں پر ازل سے پھولوں اور راج ہنسوں کا راج ہے۔ پھر آخر انہیں یہ مختصر خاکہ گھڑنے کی کیا ضرورت تھی۔" اس نے تعویذ کو آخری بار دیکھا اور پھر پرے ہوا میں اچھال دیا۔

کوئی نئی ٹرین پلیٹ فارم پر آکر رکی اور رش بڑھنے لگا۔

بیانکا نے ستون کے ساتھ سر جوڑ لیا۔ البانیہ میں آخری دن اور یہ آخری لمحے اس کے گرد گھیرا تنگ کرنے لگے۔ دوبارہ اس جگہ پر بلاوا اسے نہ جانے کب آئے گا۔ پہاڑوں سے گھرے اس دیس میں جس کی فضا میں شہرام کی سانسوں کی مہک تھی۔ بے تحاشا رش میں اس نے اپنا سامان پکڑ کر باہر نکل جانے کا ارادہ باندھا، لیکن وہ اپنی جگہ سے ہل نہ سکی۔ اس متحرک ہجوم میں ایک چیز تھی جو ساکن تھی۔ گہرے منجمد پانیوں میں مدتوں سے پڑی ہوئی بند صدف کی طرح۔

ٹرین کے اندر کھڑکی کے پار بیٹھا وہ پانی کو اس قدر آہستگی سے پی رہا تھا کہ گلاس کے اندر کا سیال کسی بے رنگ جیلی کی طرح جما ہوا محسوس ہوتا تھا۔ اس کی شیو بنا اسٹائل کے بڑھی ہوئی تھی اور سات آٹھ دنوں کی بڑھی شیو کے بال اس کے سرخی مائل گالوں کے نیچے کی لو کے قریب دو دائرے بناتے تھے۔

بیانکا نے ان دائروں کو کھوجا اور خود کہیں کھو گئی۔ ٹرین نے چلنے کا اشارہ دے دیا اور بیانکا وہیں ستون کے ساتھ سر جوڑے حیرت سے اسے گھورتی رہی۔ شہرام کو دیکھ لینے کی خوشی شاید اس قدر زیادہ تھی کہ وہ ستون کے ساتھ بت بن کر کھڑی رہی اور ٹرین نے رفتار پکڑ لی۔

☼ ☼ ☼

شہرام نے جھٹکے سے گردن موڑ کر پیچھے دیکھا۔ ستون خالی تھا۔

"میرے تخیل۔۔۔ نہ جانے یہ میرا پیچھا کب چھوڑیں گے۔"

افسردگی سے اس نے خود سے کہا۔ بیانکا تو اسے ہر وقت، ہر جگہ نظر آتی ہی تھی۔ اس گزرے ہوئے سال کا کوئی دن ایسا نہیں تھا جو اس کی یاد کے بغیر گزرا ہو۔ وہ اس سے روز ملتا تھا، سڑکوں پر، بازاروں میں وہ اسے ہر جگہ نظر آتی تھی۔ لیکن آج اس کا تخیل اس قدر بھیانک کیوں تھا۔ وہ حسن جس کی صرف ایک بوند پورے سمندر کے پانی کا رنگ بدل دینے کی صلاحیت رکھتی تھی آج ہمیشہ سے مختلف عکس کیوں دے رہی تھی۔

شہرام کو Owen Sni کی ابوالہول یاد آگئی۔ جس میں ایک لڑکی ابوالہول کے پیچھے کھڑی ہے، اس کا سہارا لیے، اس کو پناہ بنائے۔ جس کی بھنوؤں میں پریشانی کے باعث گڑھے پڑ چکے ہیں۔

"نہیں میرا تخیل غلط ہے۔ اب بھلا اس کو کسی سہارے کی کیوں ضرورت ہوگی۔"

شہرام نے دکھ سے سوچا اور کھڑکی سے اپنا چہرہ ہٹا لیا۔

انٹرنیٹ پر وہ دونوں کی شادی کی تصویریں دیکھ چکا تھا۔ پھر مقدمے کی روداد بھی وہ وقتاً فوقتاً حاصل کرتا تھا۔ خود وہ بیانکا سے بھی زیادہ بیانکا کے لیے دعاگو تھا۔ چار ماہ پہلے بیانکا مقدمہ جیت گئی تھی اور شہرام کو سچی خوشی حاصل ہوئی تھی۔ لیکن قرار نہیں۔۔۔ اس کی زندگی ایک بار پھر منتشر ہو چکی تھی۔ وہ ایک بار پھر اپنے گھر والوں سے دور تھا۔ اماں نتھو یہ سے، بابا زلاری سے۔۔۔ طامیر سے۔۔۔

اسی طرح ایک دن بازار میں بے مقصد ٹہلتے ہوئے شہرام کو ایک کرسٹل گلاب پسند آگیا تھا۔ جس میں بٹن دبانے سے برف باری ہوتی تھی اور میوزک چلتا تھا۔ آگے جو ہوا اس میں اس کا ارادہ شامل تھا، نہ سوچ۔ کسی تیسری قوت نے اس سے یہ کام کروایا تھا۔ شہرام نے ساتھ ایک خط بھی لکھ کر ایڈون کے پتے پر ارسال کر دیا تھا۔ جس میں بیانکا کو اس کے مقدمے کی جیت پر مبارکباد دی گئی تھی۔

"بیانکا کی زندگی بہت آگے نکل گئی ہے۔ شاید میں اب اسے یاد بھی نہ ہوں۔"

یہ سوچ کر شہرام نے اپنا موجودہ پتا بھی نہیں لکھا تھا۔

اور آج وہ جس انداز میں اسے ستون کے ساتھ کھڑی نظر آئی تھی اس نے اسے پریشان کر دیا تھا۔

"خدا کرے تم خیریت سے ہو بیانکا! تمہیں کبھی کوئی دکھ نہ پہنچے۔" اس نے دعا کی۔

"شہرام۔۔۔" ایک پکار جس میں جھرنا بہنے کی سی جھنکار تھی نے پورے ڈبے میں بازگشت کی۔

"تو کیا یہ بھی میرا وہم ہے۔" شہرام چونکا۔

"میں آگئی ہوں شہرام۔ ہمیشہ کے لیے۔"

شہرام جھٹکے سے اپنی جگہ سے اٹھا۔ وہ فریب اور حقیقت میں فرق نہیں کر پا رہا تھا۔ کیا یہ فریب مشابہت تھا یا خیالات کا بکھر جانا۔ بیانکا شوخی سے مسکرا رہی تھی اور یہ ادا گزرے سال کے تمام تصورات سے بڑھ کر تھی۔ دل کی دھڑکن تیز کر دینے والی۔۔۔

"یہ لو۔۔۔" بیانکا نے اسی طرح مسکراتے ہوئے تعویذ حب شہرام کی آنکھوں کے آگے لہرایا۔

"اپنی محبت کو اپنے ہاتھوں سے پہنا دو۔" اس نے ایسے کہا جیسے سوتے جاگتے وہ اسی ایک جملے کی مشق کرتی رہی تھی۔" اور شہرام نے جانا کہ حقیقت تخیل سے نکل آئی ہے اور جو بے پایاں اور فسوں گر ہے۔ وہ بیانکا کی طرف بڑھا۔

بیانکا دل ہی دل میں اللہ کا شکر ادا کرنے لگی تھی کہ البانیہ کی ٹرینیں امریکہ کی ٹرینوں کی طرح پلک جھپکتے میں نظروں سے اوجھل نہیں ہو جاتیں۔

تعویذ کو ڈھونڈنے میں اسے چند لمحے لگے تھے اور پھر وہ تیزی سے ٹرین میں سوار ہوئی تھی۔

شہرام نے مسکراتے ہوئے تعویذ کو بیانکا کے ہاتھ سے لیا، کیونکہ سب ہی وضاحتیں بیانکا کی مسکراہٹ کے ساتھ کھڑی تھیں اور بیت چکے وقت کی کہانیاں بھی کہ وہ ایسے کتنے ہی ستونوں سے ٹک کر اس کی راہ دیکھتی رہی ہے۔

ٹرین ایک سرنگ میں داخل ہونے لگی تو بیانکا نے شہرام کے ہاتھ کے لمس کو اپنے ہاتھ سے ٹکراتے ہوئے محسوس کیا۔

جب کے تعویذوں پر پھول نقش ہو، راج ہنس یا مختصر خاکے، انہیں صرف پہننے والے ہی اپنی محبتوں کی طرح امر کر سکتے ہیں۔ چند لمحوں بعد ٹرین تاریک سرنگ سے باہر نکلی تو اس نے شہرام کی روشن آنکھوں میں دیکھا۔ ان آنکھوں میں بدھا کی بند آنکھوں کے اسرار و کشف کی الوہیت تھی۔

اس کی خالی گردن خالی نہیں رہی تھی۔ اس کا بنجر دل آباد ہو گیا تھا۔ وہ حب کے تعویذ کی مالک بن گئی تھی۔ ٹرین کے باہر تابعدار سورج نصف النہار کے زاویے سے آگے بڑھتے حب کے سارے عکسوں کو جا بجا بکھیر رہا تھا۔

☼